# بیاضِ عملیات

## تلاش

میں نے کیا پایا

مصنف
علامہ سیّد شاد گیلانی

مکتبہ آئینۂ قسمت روحانی
کاشانۂ زنجانی 125 ڈی۔ گلبرگ 2
نزد مین مارکیٹ۔ لاہور۔ کوڈ 54660

# دیباچہ

پاکستان کی روحانی شخصیات میں علامہ سید غلام عباس المعروف شاد گیلانی آف شورکوٹ کسی تعارف کے محتاج نہیں ۔ ان کی نصف صدی کی خدمات نے انہیں روحانی دنیا میں ممتاز مقام بخشا ہے ۔ میری ان سے خلق خدا کی بھلائی کے سلسلے میں کچھ لکھنے کی اتفاقاً بات ہوگئی تو علامہ صاحب نے ادارہ آئینہ قسمت لاہور کو اپنی قلمی بیاض نہایت شفقت فرماتے ہوئے شائع کرنے کے لیئے دے دی ۔ مجھے فخر ہے کہ ان معارف بزرگ کے مجربات شائع کرنے کی مجھے سعادت نصیب ہوئی ۔ اس کتاب کو انہوں نے اپنی ذاتی ڈائری کے طور پر تحریر کیا تھا ۔ اس میں ان کے خاندانی عملیات کے علاوہ بے شمار کتب کے مطالعہ کے بعد حاصل عملیات جو درستگی کی سند پا چکے ہیں درج ہیں ۔ ممکن ہے ان میں سے کوئی عمل آپ کو کسی دوسری عملیات کی کتب سے بھی مل جائے مگر ان کا یہاں تحریر فرمانے کا مقصد صرف اتنا ہے کہ یہ عمل آپ کر چکے ہیں اور تجربات کی روشنی میں اسے درست خیال کرتے ہیں ۔ ایک اچھا عامل بننے کے لئے اعمال بجا لانے کے طریقہ کار سے بھی آپ کا واقف ہونا ضروری ہے ۔

عملیات کرنے کے لئے اس کے لوازمات اوقات کار بخورات وغیرہ سے واقفیت کے لئے ادارہ ہذا کی کتاب مصباح العملیات آپ کے لئے معاون ثابت ہو سکتی ہے ۔ مجھے امید ہے کہ علامہ شاد گیلانی صاحب قبلہ کے نقشِ قدم پر چل کر دیگر ماہرین روحانیات بھی میدان عمل میں آئیں گے ۔ ادارہ کی خدمات ان کے لئے بھی حاضر ہیں ۔

سید انتظار حسین زنجانی

یکم فروری ۱۹۸۹ء



## اسمِ اعظم شریف کا مجموعہ

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ بِاَنَّ لَکَ الْحَمْدُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا بَدِیْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ یَا ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا خَیْرَ الْوَارِثِیْنَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ یَا سَمِیْعَ الدُّعَا یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا عَالِمُ یَا سَمِیْعُ یَا عَلِیْمُ یَا حَلِیْمُ یَا مَالِکَ الْمُلْکِ یَا مَلِکُ یَا سَلَامُ یَا حَقُّ یَا قَدِیْمُ یَا قَائِمُ یَا غَنِیُّ یَا مُحِیْطُ یَا حَکِیْمُ یَا عَلِیُّ یَا قَاھِرُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا سَرِیْعُ یَا کَرِیْمُ یَا مَخْفِیُّ یَا مُعْطِیُ یَا مَانِعُ یَا مُحْیِ یَا مُقْسِطُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا اَحَدُ یَا حَمْدُ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا وَھَّابُ یَا غَفَّارُ یَا قَرِیْبُ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ اَنْتَ حَسْبِیَ وَنِعْمَ الْوَکِیْلَ وَاسْمَ اللّٰہِ تَعَالٰی اَلْاَعْظَمُ الَّذِیْ اِذَا سُئِلَ بِہٖ اَعْطٰی وَاِذَا دُعِیَ بِہٖ اَجَابَ اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْاَلُکَ بِاَنِّیْ اَشْھَدُ اَنَّکَ اَنْتَ اللّٰہُ لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنْتَ الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۔

یہ ۴۶ ۔ اسمائے اعظم شریف کا مجموعہ ہے ۔ اس مجموعہ اسمائے گرامی کا

ورد کرنے کے بعد جو بھی دعا مانگی جائے اللہ تعالیٰ قبول فرماتا ہے۔

اسمِ اعظم انہی اسماء میں پوشیدہ ہے۔

# رجوعِ خلق

(مجرب خصوصی)

اول و آخر درود شریف اور ہر نماز کے بعد ۵ مرتبہ پڑھیں۔

۷۸۶

قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ۔ تُوْلِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔

پھر ہاتھ اٹھا کر اس طرح دعا کریں۔

يَا رَحْمٰنَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ وَيَا رَحِيْمَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَة

جسے چاہے تو دنیا و آخرت میں دیتا ہے اور جسے چاہتا ہے منع فرماتا ہے۔ مجھ پر رحم فرما۔ ایسی رحمت فرما کہ اس کے سوا سب سے بے پرواہ ہو جاؤں۔ الٰہی مجھے دولتمند کر دے اور مجھے کسی کا قرضدار اور محتاج نہ رکھ۔

پھر تین بار درود شریف پڑھو۔



# رجوعِ خلق

صبح کی نماز کے بعد ۱۱۱ (ایک سو گیارہ بار)۔

يَا مُجِيْبُ يَا اللّٰهُ — يَا رَءُوْفُ يَا اللّٰهُ
يَا رَحْمٰنُ يَا اللّٰهُ — يَا كَرِيْمُ يَا اللّٰهُ
يَا حَكِيْمُ يَا اللّٰهُ — يَا غَفُوْرُ يَا اللّٰهُ
يَا رَافِعُ يَا اللّٰهُ — يَا سَمِيْعُ يَا اللّٰهُ
يَا قُدُّوْسُ يَا اللّٰهُ — يَا سَلَامُ يَا اللّٰهُ
يَا خَالِقُ يَا اللّٰهُ — يَا عَزِيْزُ يَا اللّٰهُ
يَا حَيُّ يَا اللّٰهُ — يَا قَيُّوْمُ يَا اللّٰهُ
يَا بَاسِطُ يَا اللّٰهُ — يَا مُعْطِيْ يَا اللّٰهُ
يَا فَتَّاحُ يَا اللّٰهُ — يَا رَافِعُ يَا اللّٰهُ

يَا ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

---

# حاجت روا

## شافئ عجیب

۱۰۰۰ بار ایک ہی نشست میں اور اس کے بعد ہر مشکل کے وقت

۳۳ مرتبہ یا مریض کے سرہانے ۳۳ مرتبہ

۷۸۶

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنْجِیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَکَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیَاتِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

اِنَّکَ مُجِیْبُ الدَّعَوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ وَیَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَیَا کَافِیَ الْمُھِمَّاتِ وَیَا دَافِعَ الْبَلِیَّاتِ وَیَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ۔

اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ یَا اِلٰھِیْ اِنَّکَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

ذلاس سال ھو الف وعمل لکنجن آثارای کحل

اختفا ازیں حاصل مے شود

قمر یا مشتری کی ساعت میں جملہ شرائط جلالی جمالی کے ساتھ تنہائی اختیار کریں اور صبح سے قبل کٓھٰیٰعٓصٓ سو (۱۰۰) مرتبہ پڑھ کر ایک مرتبہ یہ عزیمت پڑھیں۔

تَمَثَّلُوْا خُدَّامُ ھٰذَا لْاَسْمَآءِ الشَّرِیْفَۃِ وَادْخُلُوْا عَلٰی



فلاں بن فلاں (یہاں اپنا اور اپنی والدہ کا نام لیں) بِالْخَوْفِ وَالْفَزَعِ وَالْحَرْبِ مِنَ النَّاسِ وَاَوْرِدْہِ صِفَتِیْ وَالْقَائِیْ وَاقْضُوْا حَاجَتِیْ عِنْدَہٗ طَوْعًا وَّکَرْھًا

اسی طرح بعد نماز ظہر، اسی طرح بعد نماز عصر، اسی طرح بعد نماز مغرب اور پھر نماز عشاء کے وقت ہزار مرتبہ۔ اور ہر سو کے بعد کھیعص یہ عزیمت پڑھیں۔

بعدہٗ ۲ رکعت نماز نفل پڑھیں اور کسی سے بات نہ کریں اور اس نقش کو الٹے ہاتھ سے سیدھے ہاتھ کی ہتھیلی پر سیاہ روشنائی اور کانے کی قلم سے لکھے اور باوضو سیدھے رخسار کے نیچے ہاتھ رکھ کر سو جائے۔ یعنی لکھا ہوا نقش رخسار کے نیچے رہے۔ جو کچھ خواب میں دیکھے کسی سے نہ کہے، صبح کو اٹھ کر نقش کو ہتھیلی سے دھو کر کسی گوشہ میں پانی ڈال دے اور نماز فجر ادا کرے۔ پس بفضلہ تعالیٰ مؤکل اس اسم کا مطابق معنی عزیمت اسی روز حاضر ہو کر عامل کے کام میں مدد دے گا۔

نقش یہ ہے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ہ | ک | ص | ع | ی |
| ع | ی | ہ | ک | ص |
| ک | ص | ع | ی | ہ |
| ص | ع | ی | ہ | ک |
| ی | ہ | ک | ص | ع |

ورنہ تین یا ۷ بار یہ عمل کرے اور جب تک کام نہ ہو گوشہ نشینی اختیار کرے۔

## کشف کے لئے

امام رضا علیہ الصلوٰۃ والسلام کا ارشاد ہے کہ غسل کر کے فوراً بعد ہی کسی سے کلام کئے بغیر یَا مُهَيْمِنُ ۱۰۴۰ بار ۴۰ دن تک پڑھیں۔

بر قلوب خلائق مطلع گردد و خود از متحیر گردد و صاحب باطن شود۔

بعد ازاں ہر روز سو (۱۰۰) دفعہ پڑھا کریں۔ دعوت سے پہلے یا بعد انگشتری یَا مہیمن ضرور پہن لیں۔ انگشتری مربع پہلا خانہ ۲۸ عدد

## عمل کتاب الفتوح

## وسعت رزق

شب سہ شنبہ یا شب یک شنبہ کو آدھی رات کے بعد وضو کریں اور جائے نماز پر کھڑے ہو کر تین بار کہیں۔

فریاد، فریاد، فریاد، بدرگاہِ تو بدوستی محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم و بدوستی علی مرتضیٰ کرم اللہ تعالیٰ و حسن مجتبیٰ و حسین شہید کربلا۔

آنچہ مطلوب می دارم بانصرام رسان۔

بعد میں اسی جگہ کھڑے تین بار آیۃ الکرسی چاروں قل تین تین بار پڑھ کر اپنے گرد حصار کرے۔



بعدہٗ تسبیح یا اللہ چار ہزار مرتبہ کھڑے کھڑے پڑھے بعدہٗ خواہ تین روز کا چلہ کرے یا جہاں دل چاہے جائے۔

اسی طرح تین دن یہ عمل کرے۔ تیسری شب موکل اس اسم کا بصورت خوب ظاہر ہوگا۔ جب تک اپنی تعداد پوری نہ کر لے اس سے کلام نہ کرے جب ختم کرے اس سے قول لے اور عہد کرے کہ جب میں بلاؤں تب آیا کرے۔ وہ عہد کرے تو جانے کی اجازت دے دے۔

جب اس مؤکل کو بلانا مقصود ہو تو ۱۴ بار خلوت میں اسم "یا اللہ" پڑھے مؤکل آ جائے گا۔ جو کام ہوگا انجام دے گا۔ اگر تین روز تک نہ آئے تو گھبرائیں نہیں بلکہ پڑھتے رہیں۔ ۲۱ دنوں کے اندر آئے گا۔

## کشف

از تلاوت این عزیمت ابواب علوم از مکاشفات و منیبات بروی مفتوح گردد۔

عدد وسیط از نیک مجلس ۹۴۷ در خلوت بخواند و بخور بسوزاند۔

از علم ادریس و دانیال باہر گردد و خلوت و عزلت و صوم و سکوت لازم این ذکر است و بعد ازاں ہر روز چہار مرتبہ بخواند تا چہل روز از کشف منیبات وضعیت و ریاضات و رویت ارواح و معقولات و غرایب بر باطن وجلوہ کند و از جہت کشف معقولات کلی بنویسد بر ورق زیتون و بمشک و زعفران۔ فرد شوید بآب نیسان و در شیشہ و چہل روز قدرے در شربت یا در طعام بخواند

دیباشند۔

بعدازاں کہ عدد صغیر کہ ۹ بار است برآں طعام یا شربت تا یک اربعین
باتمام رسد۔

شب ہائے چہارشنبہ و پنجشنبہ و جمعہ این آیات را ہفت مرتبہ بخواند
جمیع از عالم غیب بروی ظاہر گردند۔

و در امر مشکلات رہنموئی یابد و جمیع علوم براو کشف شود۔

اس کی صحیح زکوٰۃ یہ ہے کہ ۱۲۰ یوم تک قبل طلوع صبح صادق تا بعد از
طلوع خورشید ۵۰۳ بار روزانہ ورد کرے۔ ان دنوں کے بعد غیب کے
دروازے کھل جائیں گے۔ اگر اس مدت کے بعد بھی کشف نہ ہو تو ایک ہی
جلسہ میں ۷۹۴ بار پڑھ کر اس کے بعد ۴۰ یوم تک چار بار روزانہ تلاوت کریں

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ الم اللہ لا الہ الا ھو الحی
القیوم نزل علیک الکتاب بالحق مصدقا لما بین یدیہ
وانزل التوراۃ والانجیل من قبل ھدی للناس وانزل الفرقان
ان الذین کفروا بآیات اللہ لھم عذاب شدید۔ واللہ عزیز
ذوانتقام قل اللھم مالک الملک تؤتی الملک من تشاء
وتنزع الملک ممن تشاء وتعز من تشاء وتذل من تشاء
بیدک الخیر انک علی کل شیء قدیر۔ تولج اللیل فی
النھار وتولج النھار فی اللیل وتخرج الحی من المیت وتخرج
المیت من الحی وترزق من تشاء بغیر حساب۔



وعندہ مفاتیح الغیب لا یعلمھا الا ھو ویعلم ما فی البر
والبحر وما تسقط من ورقۃ الا یعلمھا ولا حبۃ فی ظلمات
الارض ولا رطب ولا یابس الا فی کتاب مبین۔

الر احکمت آیاتہ ثم فصلت من لدن حکیم خبیر
تا الجدار فکان لغلامین یتیمین فی المدینۃ وکان تحتہ کنز
لھما وکان ابوھما صالحا فاراد ربک ان یبلغا اشدھما و
یستخرجا کنزھما رحمۃ من ربک وما فعلتہ عن امری ذلک
تاویل ما لم تستطع علیہ صبرا۔ اقترب للناس حسابھم وھم
فی غفلۃ معرضون، اللہ نور السموات والارض مثل نورہ کمشکوۃ
فیھا مصباح المصباح فی زجاجۃ الزجاجۃ کانھا کوکب دری
یوقد من شجرۃ مبارکۃ زیتونۃ لا شرقیۃ ولا غربیۃ یکاد
زیتھا یضیء ولو لم تمسسہ نار نور علی نور یھدی اللہ لنورہ
من یشاء ویضرب اللہ الامثال للناس واللہ بکل شیء علیم۔

## اپنی روح کو حاضر کرنا

چار زانوں ہو کر بیٹھیں دونوں ہاتھ گھٹنوں پر رکھیں۔ ۲۱ بار "یارب"
کہیں۔ بعدہٗ یا روح آسمان کی طرف ضرب کریں اور یا روح الروح
اپنے دل پر ضرب کریں۔ یہاں تک کہ محویت طاری ہو جاتے بعدہٗ مراقبہ
کرے اور متوجہ بقلب ہو۔

قلب و روح خود را بسوئے روح مطلوب کند
اُمید قوی است کہ ملاقی سود و برسد چیزے کہ مراد دارد

## کشف کے لئے

صبح طلوع آفتاب سے قبل

۴ تسبیح لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ

۴ تسبیح اِلَّا اللّٰہُ

۴ تسبیح اَللّٰہُ ھُوْ

انشاء اللہ کشف حاصل ہوگا۔

## اسمِ اعظم

یَا مُحَمَّدُ ، سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ

ساڑھے بارہ ہزار مرتبہ روزانہ ۷ ہفتہ تک مع شرائط عاملا جلالی یا جمالی۔ دوران عمل کذب اور فحش کلامی سے محفوظ رہے۔

صاحب اجازت نے میرے لئے یہ بھی کہا ہے کہ بجائے بارہ ہزار کے سات ہزار بار روزانہ سات ہفتہ تک پڑھیں۔

کسی خاص مقصد کے لئے ایک آسان ترکیب یہ بھی ہے کہ ورد یہ ایک ایسا راز درون ہے جو کسی کو بھی معلوم نہیں۔ اس عمل میں تنہائی کی ضرورت نہیں۔



طالب و مطلوب اور آیہ کریمہ کے اعداد نکال کر پڑھیں اور ہر روز پہلے روز کا عدد اضافہ کرتے جائیں۔ دو تین ہفتہ میں پہاڑ جتنا مقصد بھی حل ہو جاتے گا۔

مثلاً طالب و مطلوب کے اعداد : ۱۵۰۰ بار
دوسرے دن : ۳۰۰۰ ″
تیسرے دن : ۴۵۰۰ ″
چوتھے دن : ۶۰۰۰ ″
پانچویں دن : ۷۵۰۰ ″
چھٹے دن : ۹۰۰۰ ″
ساتویں دن : ۱۰۵۰۰ ″

آیت کے اعداد + طالب + مطلوب

## عملِ ذاتِ اللہ

۸۷۷۸ بار نام خود کا ورد

جفر جامع لکھنا شروع کریں۔ جب بارہویں دن صفحہ بارہواں (ا ل ۱۱) شروع ہوگا تو بارہویں صفحہ کی بارہویں سطر کے پانچویں خانہ میں اسم ذات اللہ ظاہر ہوگا۔ اِسی بارہویں صفحہ کو روزانہ ۲۸ روز تک لکھا جائے اور اپنے نام کے اعداد سے ۶۶ اعداد اسم ذات کو ضرب دی جائے اور روزانہ صبح شام اتنی تعداد میں پڑھا جائے۔ پڑھنے کے دوران یا ورد ختم کرنے کے

بعد صفحۂ قلب پر اسم ذات اللہ بخط جلی سنہری حروف میں مرتسم کر کے اس پر غور کریں۔

دو ہفتہ کے بعد جب صحیح تصور اور مشغولیت ہو گی۔ اسمِ ذات کا ورد قلب سے جاری ہو گا اور آئندہ اسی طریق کو جاری رکھو۔ کچھ عرصہ کے بعد ہر مصروفیت اور مشغولیت کے قلب سے اسمِ ذات کی صدا آتی ہے اور شعاعیں مسلسل پیش نظر رہیں اور اس میں اندرون جسم اور اعضائے درونی کو منور دیکھیں۔

اس ریاضت سے سیر آفاقی ظاہر ہوتی ہے۔

کسی اہم معاملہ میں اپنے قلب کی طرف متوجہ ہوں اور امریکہ یا کسی اور ملک میں کسی شخص کے حالات دیکھنا چاہیں تو من وعن منکشف ہوں گے۔

## اسم اعظم

(سریانی زبان میں)



ف ج ش ت ط خ ر

## کشف قلب یعنی تھاٹ ریڈنگ کے لئے

## ڈاکٹر غلام مصطفیٰ صاحب حیدر آباد سندھ کے ارشادات

رات کو خلوت میں بیٹھ کر یا بستر پر لیٹ کر یہ تصور کریں کہ آپ



اللہ کے حضور میں موجود ہیں اور آپ کا دل اللہ اللہ کر رہا ہو۔ آپ یہ ورد زبان سے ہرگز نہ کریں بلکہ یہ تصور کریں کہ دل ورد کر رہا ہے۔ انشاء اللہ چند دنوں میں قلب جاری ہو جائے گا اور کشف کی سب صلاحیتیں ابھر آئیں گی۔

## کشف قلب کے لئے رئیس امروہوی کے ارشادات

رات کو سونے کے لئے بستر پر لیٹ جائیں آنکھیں بند کر لیں اور دل پر اسم جلالہٗ اللہ کو تصور کے قلم سے لکھیں اور رفتہ رفتہ اس مشق کو بڑھائیں جب دل پر اسم پاک اللہ چمکنے لگ جائے تو کشف یعنی تھاٹ ریڈنگ کی صلاحیت پیدا ہو جائے گی۔

## کشف قلب کے لئے

## فقیر نور محمدی صاحب سروری کے ارشادات

## جامع کامل اور اکمل فقیر کے جامع ارشادات

۱۔ دل پر اسم اللہ تصور سے لکھیں یہ خیال کریں کہ سورج ایک دوات کی مثال ہے اور آپ کی انگلی ایک قلم ہے۔ تصور کے عالم میں ہی سورج کی دوات میں انگلی کی قلم ڈبو کر دل پر نقش کریں۔

۲۔ سینے پر اسمِ پاک محمد ﷺ بھی ماہتابی رنگ سے تصور میں ہی لکھیں وہ اس طرح کہ داہنے پستان پر "م" آئے اور بائیں پستان پر دوسرا "م" آئے اور دل پر "د" کا لفظ آئے۔

محـــمـد

۳۔ ناف کے اوپر بھی اسم پاک لکھیں۔

۴۔ زبان پر بھی لکھیں۔

۵۔ دونوں آنکھوں کو دل کے شیشے تصور کر کے اندر کی طرف سے اسم جلالہ لکھیں۔

۶۔ دونوں کانوں کے اندر لکھیں۔

۷۔ پیشانی پر لکھیں۔ یوں خیال کریں کہ آپ کا سر ایک گلوب ہے، اور اس کا اگلا شیشہ ماتھا ہے۔

تصور یہ ہو کہ اندر سب سیاہی لگی ہے۔ دماغ کے اندر بیٹھ کر انگلی سے پیشانی والے شیشے پر اسم جلالہ اللّٰہ لکھیں مگر تصور یہ ہو کہ انگلی سے سیاہی اندر والی اتار رہا ہوں اور باہر کی روشنی ان حروف کو اجاگر کر رہی ہے۔

۸۔ سر کی چھت پر دائیں بائیں نیچے پیچھے بھی اسی طرح لکھیں۔

۹۔ ہاتھ کی دونوں ہتھیلیوں پر بھی لکھیں۔

اگر ان مقامات میں سے کسی ایک مقام پر بھی اسم جلالہ چمکنے لگ جائے تو کافی دیر تک اس پاک اسم کی جلا کو واضح طور پر دیکھنے میں منہمک رہیں۔

صرف ایک ہی مقام پر اسم پاک اجاگر ہو جانے پر آپ کو کشف عطا ہو جائے گا۔

اور اگر بیک وقت ان تمام مقامات پر اجاگر کر لیں اور یوں تصور



کریں کہ اسم پاک جلالہ کی ایک چھینٹ ہے جس کے اندر آپ موجود ہیں، تو فرش سے عرش تک کے حالات آپ کے ذہن میں ہوں گے۔

اگر کسی کا نفس سرکش ہو اور معصیت سے باز نہ آئے تو اسم اللّٰہ کو تصور سے مقام ناف پر تحریر کرے۔ انشاء اللہ اسم پاک لکھا جائے گا۔

اگر اسم پاک لکھنے میں دشواری ہو تو ماتھے یا دل پر اسم اللّٰہ انگشت شہادت جتنا موٹا اور خوشخط سرخ آفتابی رنگ کے حروف میں لکھا ہوا خیال کرے اور عالم تصور اور خیال میں خود انگلی اس کے اوپر ٹریس کرتے جائیں۔

اسم اللہ ذات اور اسم پاک محمد مصطفٰےؐ جب منقش ہو جائے تو اس سے نور اور برق جلال پیدا ہو کر طالب کو باطن میں غرق کر دیتا ہے۔ اس وقت باطنی واردات یاد نہیں رہتی۔

لیکن اگر اسے جذب جمالی کی بجلی نے کھینچ لیا ہے تو اس کو باطنی واردات خواب یا مراقبے میں یاد رہتی ہے۔ اس وقت مجلس انبیاء و اولیاء اور ذکر و افکار کھل جاتے ہیں اور طالب مجلس محمدیؐ یا اولیاء یا اوصیاء میں حاضر ہو جاتا ہے۔

بعض لوگ یوں نقش کرتے ہیں کہ دل کے موٹے سرے پر چمنی کی طرح گول سوراخ کو گول دائرہ خیال کر کے اسی دائرہ کے اندر اسم اللّٰہ مرقوم کرتے ہیں یعنی دل صنوبری کو ایک گلاب کے نیم شگفتہ پھول کی طرح تصوّر کر کے اس کے گول کشادہ منہ کے اندر کے دائرہ میں اسم اللّٰہ نقش کرتے ہیں۔

جب اسم اللہ مرقوم ہو جاتا ہے تو دل کا لطیفہ گل گلاب کی طرح کھل جاتا ہے جس سے سات زریں پتیوں پر اسم اللہ ذات کے سات ذاتی صفات کے انوار سے جگمگا اٹھتا ہے۔

نقش اسم اللہ ذات اگر جسم کے ہر اندام پر مرقوم کرنے میں دقت ہو تو جس مقام پر آسانی سے مرقوم ہو اور جو اسم کامیابی کے ساتھ اور سہل طریقے سے لکھا جا سکے پہلے اس کی مشق کریں۔

سات اسماء ہیں ان میں سے کوئی اسم کسی عضو پر نقش کریں۔

اللہ ، للہ ، لہ ، ھو ، محمدؐ ، فقر ،

لا الٰہ الا اللہ محمدؐ رسول اللہ ،

اسم اللہ صحیح طور پر نقش ہونے کی نشانی یہ ہے کہ اسمِ اللہ مرقوم ہو کر آفتاب کی طرح تجلی دیتا ہے اور صاحب تصور کو فوراً استغراق اور محویت حاصل ہو جاتی ہے اور دل روح یا سر کا لطیفہ ذکر اللہ یا ذکر کلمہ طیبہ سے گویا ہو جاتا ہے۔ اور طالب کو استغراق کے اندر کوئی نہ کوئی مشاہدہ اور مکاشفہ شروع ہو جاتا ہے۔

# کشف قبور

قبر پر جا کر سلام کرے۔

اَلسَّلَامُ علیکم یَا اھل القبور ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اِنَّا اِنشاءَ اللہِ رَبُّکم لاحقون۔



پھر مؤدب سرہانے بیٹھ کر انگشت شہادت قبر پر رکھ کر آنکھیں بند کر کے ۲۱ دفعہ پڑھیں۔

یَا رُوحُ یَا رُوحُ اور ۲۱ بار یَا رُوحُ الاَرْوَاحُ ، یَا رُوحَ الاَرْوَاحُ

اس کے بعد سلام قولا من رب الرحیم بے تعداد کہتا رہے جب تک کہ مقصد حاصل نہ ہو۔ حصول مراد کی علامت یہ ہے کہ اہلِ قبر بالمشافہ سامنے آئے اور حکم کرے۔

ترکیب کشف روح کی یہ ہے۔

سُبُّوحٌ قُدُّوسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الملائکۃِ وَالرُّوحُ

# دعوت

موت کی دو قسمیں ہیں ایک موت ظاہری دوسری موت باطنی و روحانی جب عارف سالک نور اسم اللہ ذات کے ذریعے اسی زندگی میں ہی نفس کے حیوانی اور شیطانی اخلاق ذمیمہ سے باہر آ کر ملکوتی صفاتِ حمیدہ سے متصف ہوتا ہے تو اس کا حبشۂ قلب، مرغ لاہوتی کی مانند نفس کے بیضۂ ناسوتی کو توڑ کر صحیح سلامت طفل معنوی کی طرح باہر آ جاتا ہے۔

اس روحانی جثے کے ذریعے روحانی اہل القبور، جن ملائکہ اور تمام غیبی مخلوق سے ہم سخن اور ہم کلام ہو سکتا ہے۔

نفسانی صاحب غرض لوگ چونکہ دعوتوں کو اپنی نفسانی اور دنیاوی اغراض و مقاصد میں استعمال کرتے ہیں۔ اس لئے ان باطنی کارگر ہتھیاروں پر باطنی روحانی افسروں کا کنٹرول رہتا ہے جب تک باطنی افسروں سے کسی کے لئے کلام کے عمل کے بارے میں پرمٹ اور لائسنس جاری نہ ہو جائے۔ اس کلام کا عمل جاری اور رواں نہیں ہوتا۔

تمام دعوتوں اور عملوں کی کنجی تصور اسم اللہ اور اسم محمد سرور کائنات ہے اور عامل کا دل اس نور سے زندہ ہو جاتا ہے اور عامل کا عمل اور دعوت جاری ہو جاتی ہے۔

عامل اس وقت تک کسی عمل کو پڑھنے کی جرأت نہ کرے جب تک وجود کو پہلے تصورات کے ذریعے پختہ زندہ و تابندہ نہ کرلے۔

یہ سات اسرار نمبر آکلیدات اور کنجیوں کے ہیں۔

اللہ، للہ، لہ، ھو، محمد، فقر،

ان چھ اسماء کے حروف ۱۸ ہیں اور ۱۸ ہزار مخلوقات ان ۱۸ حروف کی تسخیر سید اور تصرف میں ہے اور ان اسماء کی آبیاری کلمہ طیبہ لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کے پڑھنے سے ہے۔

طالب کو چاہیئے کہ پہلے پہل ان چھ اسماء کا تصور کرے۔

اللہ ، للہ ، لہ ، ھو، محمد صلی اللہ علیہ وسلم

فقر ، پھر ساتویں کا: یعنی

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ



بدن کے جس مقام سے تصور سے ان چھ اسماء کو لکھ سکیں لکھ لیں اور اپنے خیال میں انگشت شہادت کو قلم بنائے اور اسمائے مذکورہ بالا میں سے کسی اسم کو اپنے اندر مرقوم اور تحریر کرے۔ کلمہ طیبہ ساتھ ساتھ پڑھتے جائیں۔

بعض اوقات حبس دم بھی بہت مفید ہوتا ہے حبس دم کی صورت میں تصور کی انگلی سے بدن کے کسی حصہ کو ان اسماء کو یا ان میں سے کسی اسم پاک کو لکھیں۔ اس کے بعد ۹۹ نام باری تعالیٰ کی دعوت آتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کے ہر اسم کے عمل کے تحت ایک لازوال باطنی ولایت موجود ہے اور اس ولایت میں بے شمار موکل متعین ہیں جو اس اسم کے خادم ہیں اور وہ سب کے سب اس عامل کی خدمت پر مامور ہو جاتے ہیں اور اس کا حکم بجا لاتے ہیں۔

## عجیب دعوت اسمائے خمسہ

یَا اَللّٰهُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

پڑھنے کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ بعد عشاء ۵۰۰ بار پڑھے اور پچھلے اسم یَا حَیُّ میں "یائے" کی تشدید کی دل میں حبس دم کے ساتھ ضرب لگائے اور اسم یَا قیوم کو دماغ کے گنبد میں پوری گونج کے ساتھ ادا کرے اس طرح کرنے سے ابتداء ہی میں ذاکر کے دل میں اور دماغ میں عجیب سرور و لذت پیدا ہوگی اور رقت جاری ہوگی۔

اس ورد کو پڑھنے سے ابتداء میں مؤکلات خواب میں آکر ذاکر کو اس کے کاروبار کے متعلق طرح طرح کی بشارتیں دیتے ہیں۔

پھر نیم خوابی اور نیم بیداری میں اور آخر میں اعلانیہ بیداری کی حالت میں صاحب ورد کو مستقبل کے حالات سے کئی طریقوں سے آگاہی بخشتے ہیں۔ اس کے ہر کام میں امداد و معاونت کرتے ہیں۔ گاہے کسی کام کی کامیابی کا نقشہ پیش کرتے ہیں۔

کبھی آواز اور الہام کے ذریعے اطلاع دیتے ہیں اور کسی وقت دل میں صحیح وہم اور خیال کے ذریعے اطمینان اور تسلی دیتے ہیں۔

## مصر کے طوخی الفلکی کا ارشاد
## کشف کے لئے

سات دن روزہ رکھیں۔ جلالی جمالی پرہیز کے ساتھ۔ یوم الاحد سے شروع کریں، تخلیہ میں چلے جائیں۔ اور

صبح کی نماز کے بعد پڑھو جواشش ۳۱۰ مرتبہ
ظہر کی نماز کے بعد پڑھو وشواشش ۶۱۳ مرتبہ
عصر کی نماز کے بعد پڑھو جواشش ۳۱۰ مرتبہ
مغرب کی نماز کے بعد پڑھو وشواشش ۶۱۳ مرتبہ
اور عشاء کی نماز کے بعد پڑھو:

باکیاشش باکیاشش، مقیاشش مقیاشش، مقرماشش مقرماشش، عواشش عواشش، طیمات طیمات، قلموشش قلموشش، باہیوشش۔



یہ سب طلسم ۱۰۰ بار پڑھیں اور اس کے بعد جب روزہ افطار کریں تو "تضع راسک بین رجلیک" اور سبع مرتبہ پڑھیں۔

"اُجب یا جواش و اُخبرنی بما فی ضمیر الناس" بخور صندل سرخ لبان اور ذکر کا ورد کے وقت جلائیں۔

# چنے کا عمل

## اخفاء کا سو فیصدی درست عمل

ایک سال پرانا چنا جس کے اہم دانے لے کر ہر دانہ پر ایک ایک بار یٰسین شریف پڑھ پڑھ کر دم کر کے کسی اچھی محفوظ جگہ پر بو دیں اور روزانہ پانی دیتے رہیں اور باوضو اسی جگہ بیٹھ کر روزانہ بلا ناغہ ایک بار سورہ یٰسین پڑھتے رہیں یہاں تک کہ اس کے شگوفے نکل پڑیں اور دانے اس میں نکل کر پک کر تیار ہو جائیں۔

تقریباً چنے کے پکنے میں ۲-۳ مہینے لگیں گے اور سب دانے ایک ہی جگہ بو دیئے جائیں۔ الگ الگ نہ بوتے جائیں۔

بہر حال جب چنا پک کر تیار ہو جائے تو اس کو مع جڑھوں کے زمین سے اکھاڑ لیں اور مٹی وغیرہ دھو کر باوضو مصلے پر بیٹھ کر ایک آئینہ سامنے رکھیں اور وہ جڑ اپنے ہاتھ میں پکڑ کر سورہ یٰسین پڑھنا شروع کریں۔ آئینے میں اپنے آپ کو دیکھیں۔ اگر آپ کا چہرہ آئینے میں نظر نہ آئے تو مطلب پورا ہو گیا اور جب کبھی آپ کو انسانوں کی نظر سے چھپ جانے کی غرض ہو تو

آپ اس جڑ کو ہاتھ میں لیں یا عمامہ میں رکھ لیں یا سر میں باندھ لیں۔

نوٹ: پتے اور شاخیں زمین میں دفن کر دیں صرف جڑ کو حفاظت سے رکھیں۔ عمل کے شروع سے آخر تک جلالی جمالی پرہیز لازم ہے۔

## تسخیر خلق کا لاجواب عمل

سَنْرَایو ، لَنْرَرَع ، رُوشَا ، مَنُوعَا ، عَالِمَا

یتصَوُنَ ، سَلیخَا ، ملیخَا ، مَلخُومَا ، یَاقَیّومَا ،

بَحقِّ کھٰیٰعص حٰمٓعسق

اول ۱۱ مرتبہ درود شریف ،

بعدہٗ سورۃ اِذَاجَآءَ نَصْرُاللہِ ۲۵ مرتبہ

بعدہٗ عبارت اوپر والی ۷۰ مرتبہ

پھر درود شریف ۱۱ مرتبہ

طلوع آفتاب کے وقت منہ کر کے روزانہ پڑھ لیا کریں۔ ناغہ نہ کریں۔ ہر شخص کو اجازت ہے۔ اگر ابر ہو تو پورب کی منہ کر لیں۔

## سرّ عجیب

اگر آپ یہ چاہیں کہ دشمن آپ کو نہ دیکھ سکے تو اس آیت کو بطریق ذیل پڑھ کر انگلیاں بند کر دیں۔

ابتدا خنصر سے کریں ، بعدہٗ بنصر پر ، بعدہٗ سبابہ = پڑھیں۔



وعنت ال (خنصر کو بند کر دیں)

الوجوہ (بنصر کو بند کر دیں)

للحی ال (درمیانی انگلی کو بند کر دیں)

قیوم (سبابہ کو بند کر دیں)

جب دشمن کے مقام سے نکل جائیں تو مٹھی کھول دیں اور کھولتے وقت یوں پڑھیں۔

وقد (سبابہ کو کھول دیں۔)

خاب (بڑی انگلی کو کھول دیں)

مَنْ عمل (بنصر کو کھول دیں)

ظلما (خنصر کو کھول دیں)

بہتر یہ ہے کہ دونوں ہاتھوں کی انگلیوں پر یہ عمل کریں آپ یقیناً دشمن کو نظر نہ آسکیں گے۔

## احضار کا لاجواب طریقہ

قمر اور مشتری کے قِران کے وقت خلوت میں ۲ رکعت نماز حاجات پڑھیں۔ اس کے بعد ایک ٹانگ پر کھڑے ہو کر ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھیں

یاکافِی الموسّع لما خلق من عطایا فضلہ بحق یاشِفقرنی

بس زکوٰۃ نکل گئی اب کسی لڑکے کے انگوٹھے پر سیاہی لگا کر یہ اسم پڑھیں ایک روحانی سیاہی کے درمیان حاضر ہو گا جو سوال کا جواب

دے گا۔

قران قمر و مشتری

زنجانی جنتری یا البیرونی تقویم
سالانہ ہذا میں نظرات میں
ملاحظہ کریں۔

## جفرالجامع سے حل شدہ عمل

۳۳۹۵ - اعداد کا نقش مربع ایک عدد اپنے پاس رکھیں ایک نقش کو پانی کے نزدیک دفن کریں۔

ایک نقش کل عزیمت کا (مربع) بھی بنا کر اپنے پاس رکھیں اس نقش کے نیچے عزیمت بھی لکھیں۔ عزیمت ۲۳ بار روزانہ بعد نماز عشاء سات دن پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْم • عزمت علیکم یا ایھا الارواح العالیات الطاھرات الموکلات بِھذا الحروف وَالتکسیر بلطفائیل ، یشذمائیل ، صبحتائیل ، سبحشکائیل طکدعائیل ، درفکائیل ، جدعوائیل ، ضبغائیل ، ربنا ایھا الارواح العالیات الاعوان بھذا الحروف



وَالتکسیر ضبغیوش ، یسدمیوش •

آقسمت بحق الاسم الاعظم بھذا الحروف التکسیر

ل ن ط ص ف د ی = ز ث ب د ف ذ ص
غ ج ط ص ب ذ ث = غ ز ک د د ن غ
ط ث س ع ص ذ ی

کشف بحق شادبن جیوان

العجل العجل العجل السعاعة الساعة الساعة
الوحا الوحا الوحا

کشف ہر روز ایک ہزار دوسو چونتیس (۱۲۳۴) بار پڑھیں یا یَانورُ یَابَاسِطُ یَاظَاھِرُ پڑھا کریں منزل کشف حاصل ہوگی۔ یہی طریق سب کے لئے ہے اور لاجواب عمل ہے۔

## دعائے کفایت

نماز پنجگانہ کے بعد دعائے ذیل کو چند بار پڑھا کرے۔ انشاء اللہ حصول مراد ہوگی۔

طریقہ یہ ہے کہ دعا کو ہر دفعہ شروع کرنے سے پہلے اپنی دونوں ہتھیلیاں بند کرلے اور جب لفظ قیوم پر پہنچے تو دائیں ہتھیلی کھول دے اور جب لفظ مستعان پر پہنچے تو بائیں ہتھیلی کھول دے۔

یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ یَاسَمِیْعُ

یابصیر یا حلیم یا ودود یا مستعان کھیعص حمعسق

برحمتك یا ارحم الراحمین ۔

# سلب درد

## لاجواب عمل

یاسمعلونی والمطانی کاغذ پر لکھ کر ایک کیل دیوار میں ان حروف پر ٹھونکیں۔ درد والا شخص مقام درد پر ہاتھ رکھے۔ ۲-۳ ٹھوکریں کیل کو مار کے دریافت کرے حتیٰ کہ درد کو بالکل آرام آجائے ہاتھ اٹھا کر درد معلوم کریں۔

سر درد کے لئے ی پر کیل ٹھونکیں۔

درد دنداں کے لئے س پر کیل ٹھونکیں۔

درد حلق " " م " " " ۔

درد کان " " و " " " ۔

اور بخار دور کرنے کے لئے ط پر کیل ٹھونکیں۔

# مقبولیت دعا کے لئے خاص عمل

یاسطیع النور الذی وضع المذلۃ علی رؤس الجبابرۃ فلا یستطیعون رفع رؤسہم من خوف سطوتك یا سطیع



ایک ہزار مرتبہ پڑھیں اور اس کے بعد پڑھیں۔

اجب یا ھارون السحابی اذھب الی کذو کذا الوحا ۳ العجل ۳ الساعۃ ۳۔

قبولیت دعا کی علامت یہ ہے کہ آپ کو بڑی اچھی خوشبو آئے گی۔

# عجیب تر عمل

واوام ۶۱۶۸۱۱۴۱۹

فتیلہ

یہ فتیلہ لکھ کر عمدہ روئی میں فتیلہ بنا کر روغن چراغ سفال نو میں ڈال کر جلائیں اور جو بات دریافت طلب ہو روحانیت نقش سے پوچھے۔ انشاء اللہ بذریعہ آواز جواب ملے گا، ضرور ملے گا۔

# عمل انکشاف حقیقت

ھو الاسامۃ سرنا ھو یا کریم

طریق عمل:

نئے چاند کی جمعرات کو بوقت عشاء شروع کریں۔ روزانہ وقت پر پڑھا کریں (ایک ہزار بار روزانہ)۔ اکیس دن کا عمل ہے جب پورا ہو جائے تو اس دن حلوہ پکا کر سرور کائنات ﷺ کی فاتحہ دیں۔ حلوہ کے تین حصے کریں۔ دو حصے خود کھالیں۔ ایک حصہ بچوں میں تقسیم کریں۔

بعد زکوٰۃ روزانہ ۴۵ بار ہر روز پڑھنا ضروری ہے۔

عمل مذکورہ کو کام میں لانے کی ترکیب یہ ہے کہ مریض کا مرض مع علاج چوری، امتحان اور اسی قسم کے جملہ سوالات ہر حاجت کے لئے فوری طور پر معلوم کئے جا سکتے ہیں۔

ایک ہوشیار، عقل مند اور پڑھے لکھے بچے کو سامنے بٹھا کر عمل ہذا ۴۵ بار پڑھ کر دم کریں اور حکم دیں کہ سو جاؤ۔ تین بار ۴۵، ۴۵ بار عمل پڑھ کر دم کریں اور سونے کا حکم دیں۔ جب بچہ غنودگی میں آجائے تو پھر اس سے سوال کریں وہ جواب دے گا۔

سوال جلدی جلدی نہ کریں کچھ وقفہ سے سوال کریں وہ جواب دے گا۔

یہ عمل مریض پر بھی کر سکتے ہیں جب کامل عبور ہو جائے تو مریض کے سرہانے کھڑے ہو کر یا کرسی پر بیٹھ کر مذکورہ طریقہ پر کر سکتے ہیں۔

دوران عمل ترک جمالی اور گوشت سے حتی الامکان پرہیز کریں۔ بعد میں پرہیز کی ضرورت نہیں ہے۔

یہ عمل عامل کو بلا تنویم کے کسی ذریعہ سے ناگہانی خبردار کر دیتا ہے زیادہ تعداد میں پڑھنے سے خود کو بھی انکشاف ضمیر ہو جاتا ہے۔ غرضیکہ ہر مرحلہ پر یہ عمل رہنمائی کرتا ہے۔

## مرض روحانی ہے یا جسمانی

مرض کے متعلق معلوم کرنا مقصود ہو کہ روحانی ہے کہ جسمانی تو



۷۸۶

لا یُجَلِّیهَا لِوَقْتِهَا اِلَّا هو

برگ نیم چار عدد لے کر ہر ایک پتے پر آیۂ مذکورہ ۳-۳ بار پڑھ کر دم اور مریض کو کھلا دیں۔

اگر ذائقہ کڑوا ہے تو مرض بدنی ہے۔

اگر ذائقہ نمکین ہے تو علامت سحر یا جادو ہے۔

اگر ذائقہ میٹھا ہو تو اثر آسیب ہے۔

## لاجواب تحفہ

در استخدام ارواح و طلب حاجات

رصاص قلعی کی ایک تختی بنائیں۔ جب طالع عقرب ہو اور زحل اس میں ہو بخور مصطگی اور موتے خوک جلا کر حصار کے اندر بیٹھ کر درج ذیل اسما اس پر نقش کریں۔

سوبروشٍ، برمایالمؤنسٍ، کفا الجنین، ھبطلا یاسروقٍ



ھو (صہ)

ارواح حاضر ہوں گے بخور متذکرہ جلاتے رہیں، حصار کے اندر رہیں۔ ان سے بات کریں اور جو کچھ طلب کریں گے وہ آپ کے حکم

کی بجا آوری کریں گے۔

تختی قلعی کی درج بالا ساعت وطالع میں بخور مذکورہ دے کر بنا کر رکھیں جب اس سے کام لینا مطلوب ہو۔ حصار میں بیٹھ کر اس تختی کو بخور لوبان دیں۔ روح حاضر ہو گی اس سے کام لے لیا کریں۔

## لاجواب عمل حاضرات

نوچندی جمعرات کو روزہ رکھ کر صرف دودھ چاول سے افطار کریں اور کچھ نہ کھائیں۔ عشاء کی نماز کے بعد آیت الکرسی ان الفاظ کے ساتھ ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں یعنی جب ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ لیں تب ان الفاظ کو ایک بار دہرائیں۔

بَسُرْیاخِ کشیھنلخ شلخۃٍ طلِخ آحضرو

بارک اللّٰہُ فیکُمْ وعلیکم وَ افعلُوا کذا وکذا۔

کذا وکذا کی جگہ اپنے مقصد کا نام لیں مگر مقصد عربی زبان میں ادا کیا جائے۔ کسی عربی دان سے اس کی عبارت بنالی جائے۔ اس عمل کے خاتمہ پر موکل پرندوں کی شکل میں حاضر ہوں گے۔ جس وقت وہ حاضر ہو جائیں تو یہ الفاظ متواتر کہے جائیں:

اِنصَرِفُوا اِلیٰ مَا اَمَرتکُمْ بِہٖ ۔ انصَرِفُوا مَاجُوْدِیْنَ

بارک اللّٰہُ فیکُمْ وَجزاکم عَنّا خیراً۔

ان موکلوں کا حاضر ہو جانا ہی کامیابی کی دلیل ہے۔ یہ الفاظ کہنے سے



چاروں موکل واپس چلے جائیں گے اور آپ کا کام فوراً ہو جائے گا۔

## لاجواب حصار

بعض عملوں میں حصار باندھنے کی ضرورت پڑتی ہے۔ یہ حصار ایک قلعہ کی طرح ہے علاوہ عمل کے سفر، حضر اور ہر جگہ آفات اور خطرات سے محفوظ رکھتا ہے:

بِسمِ اللّٰہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ۔

لا الہ کا کوٹ، الا اللہ کی کھائی، شاہ مردان کی چوکی بحق محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی دہائی۔

تین مرتبہ پڑھ کر سیدھے ہاتھ کی انگلی شہادت پر دم کر کے سر کے اوپر سے انگلی گھما کر تین مرتبہ تالی بجائے۔

## عجیب عمل حاضرات

عمل یہ پڑھنا ہے:

ہریارام۔ اللہ ظاہر ہے۔

پانچ خانوں کا ایک نقش پر کریں اور ہر خانہ میں ۱۱۳ عدد لکھیں۔ اس تعویذ کے چاروں اطراف یانبی یا اللہ چار چار مرتبہ لکھیں۔ پھر اس کو بند کر کے ایک بچہ جو چھ سال سے ۹ سال تک کی عمر کا ہو اور پڑھا ہوا بھی ہو اس کے داہنے ہاتھ میں انگوٹھے اور انگشت شہادت کے درمیان خوب زور سے

بکڑ لے ۔ انگوٹھے کے ناخن پر سیاہ سیاہی اور تیل سرسوں مل دیں ۔ لڑکا بغور اس کو دیکھتا رہے ۔ خاکروب ، ماشکی کو بلائے ، بادشاہ مع درباریوں کے بلائے ۔ سوال کرے ۔ بورڈ پر جواب لکھا جائے گا ۔ صاف اگر نہ پڑھا جا سکے تو بار بار کہہ کر صاف صاف لکھوائے اور لڑکا اونچا اونچا پڑھے تاکہ سائل خود سن لیں ۔

دن ابر آلود نہ ہو ۔ صاف شفاف دن ہو اور حاضرات کے وقت اگر وقت گیارہ بجے کا ہو تو بہت خوب ہے ۔ دوسرے اوقات میں جواب صاف نظر نہیں آتا ۔ عامل سفلی عمل برابر پڑھتا رہے ۔

یہ حد درجہ صحیح عمل ہے ۔

## عمل استخارہ

(لاجواب)

مکان کی بالائی منزل پر کاغذ پر لکھے ۔

یَا خَابِحَقِّ یَا مِیکَائِیل

پھر دو رکعت نماز استخارہ برائے دریافت حالات وغیرہ پڑھ کر ستر بار یہ پڑھ کر اور لکھا ہوا کاغذ سر کے نیچے رکھ کر سو جائیں اور خواب میں حالات کا مشاہدہ کریں ۔

بلند جگہ پر حروف بالا لکھنا ہیں باقی تمام کام کمرہ میں کرنا ہے ۔



## عمل موافق ہے یا نہ ؟

اگر کوئی عمل کرنا ہو تو عمل یا منتر کے حروف مفرد بنا کر اس میں عامل کے نام مفرد شدہ دونوں کو ملا کر ۱۲ پر تقسیم کریں ۔ اگر ۳ ۔ ۱۱ ۔ ۱۰ ۔ باقی رہیں تو عمل پڑھنا مفید رہے گا ۔

## عمل مؤکل

صحیح اور کامیاب اور آسان ترین عمل ۔

خاندانی عمل نوچندی ہفتہ یا اتوار سے شروع کریں ۔ جنگل یا کسی غیر آباد جگہ جہاں آک کثرت سے اُگا ہو اور پھول بکثرت ہوں ۔

آک کا درخت اور جس میں کافی پھول ہوں ۔

اب ایک ڈبہ ڈھکنے والا لے لیں جس میں قریباً ۳ پھول سما جائیں ، ڈبہ اور اگربتی لے کر دن مذکور کو اس درخت مدار کے پاس جائیں اور ٹھیک وقت زوال عین دوپہر کے وقت پہلے درخت مذکور کے نیچے اگربتی جلائیں اور درخت سے ایک پھول توڑ کر آیۂ شریف :

سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِيمِ

سات مرتبہ پڑھ کر ڈبہ میں ڈال دیں ۔ اسی طرح ہر پھول پر سات سات مرتبہ آیۂ شریف پڑھ کر ڈبہ میں ڈالتے جائیں ۔ کل سات پھولوں پر یہ عمل کریں ۔ اسی طرح وقت مقررہ پر آ کر عمل کیا کریں اور ۴۰ دن بلا ناغہ عمل

جاری رکھیں۔ دوران عمل درخت پر سے پھول ختم ہونے پر دوسرے درخت سے پھول توڑ کر عمل کیا کریں۔

عمل کے دوران کوئی شخص، مسافر، اجنبی یا دیہاتی آپ سے بات کرے یا راستہ معلوم کرے تو ہرگز بات نہ کریں۔ کوئی چیز طلب کرے یا ڈبہ طلب کرے تو بھی جواب نہ دیں نہ ہی بات کریں۔ آخیر چالیسویں دن یا اکتالیسویں دن پھر حاضر ہو گا۔ عمل ختم کرنے کے بعد میں مؤکل کی طرف رجوع کریں۔

پہل اپنی طرف سے ہرگز نہ کریں۔ اس سے وعدہ اطاعت جائز کام کا لیں اور ڈبہ اپنے پاس محفوظ کر رکھیں۔

## قلمی بیاض کا استخارہ

برگ بیدانجیر، یعنی ارنڈ پنجابی میں ہر تو کی سات عدد لے کر صاف کریں۔ ان پر اسماء ذیل لکھ کر جانماز میں لپیٹ کر زیر بالیں اپنے رکھیں اس سے قبل دو رکعت نماز نیت استخارہ پڑھ لیں۔ اول رکعت میں بعد الحمد کے قل یا ایھا الکافرون اور دوسری رکعت میں قل ھو اللہ احد پڑھیں اور زیر بالیں رکھ کر سو جائیں۔ انشاءاللہ حالات خواب میں معلوم ہو جائیں گے۔

(بسم ، ھل ، سم ، ھل)



## تھاٹ ریڈنگ کا یقینی عمل،

ان سات اسماء کو ترک حیوانات کے بعد ایک ہزار بار روزانہ پڑھیں۔ سُبَہتَہ یَدَع ، ھَلیھُونِ ، لَا لَھُونِ دَمَدَعُوثِ ، ھَاجِنی ، فَلیشَا ، ھَیلُوبَ

اس کے بعد گیارہ بار درود شریف اور تین بار مندرجہ ذیل دعا پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ اَکْشِفْ عَنْ قَلْبِیْ حِجَابَ الْغَفْلَۃِ وَ عَلَّمْنِیْ مَا لَمْ اَکُنْ اَعْلَمُ وَ بَیِّنْ لِیْ مِنْ کُلِّ مَا اَسْئَلَ عَنْہُ یَا مَنْ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ وَ لَا مَعْبُوْدَ سِوَاہُ ●

پھر ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

اگر چھ روز اس پر ملادمت کرے گا تو ساتویں روز اثر ظاہر ہو گا۔ پھر جو شخص اس کے سامنے آئے گا۔ جو اس کے دل میں ہو گا اس پر ظاہر ہو جائے گا۔

## باؤلے کتے کاٹے کا حیرت انگیز عمل

جَل یَنْھُونِ ، جَلوَا بَتْھُونِ ، جَل کی بَتْھُونِ ،

دُدِھی، بُومِی بنھوں، تھالی نہ پھٹے عقل کلیسرو پڑھے۔
ہَجُوئی پانچم پیر، اللہ محمدؐ کی دہائی جے کنا تیری بس رہے

تر کیب :

دیوالی یا گرہن سے شروع کرے۔ ۲۱ روز ایک سے پانچ تسبیح تک حسب توفیق پڑھ کر عمل کرے۔ پھر تھالی کانسی پر ۳ دفعہ دم کرے اور تین انگلیوں پر رکھ تھالی کو اڑائے۔ تھالی جسم سے چپک جائے گی، جب اتر جائے تو مریض اچھا ہے۔ کچھ روز کریں۔ جب تھالی چپکنا چھوڑ دے تو سمجھ لیں کہ زہر بدن میں نہیں رہا۔

## قید سے خلاصی

ہدہد کا آشیانہ سالم کا سالم حاصل کریں۔ ایک تنکا بھی ضائع نہ ہو۔ اگر ضائع ہو گیا تو عمل بیکار ہے۔ سب کو محفوظ جلا کر راکھ کر دو اس راکھ کو محفوظ رکھ دو۔ قیدی کو ایک رتی یہ راکھ کپڑے میں باندھ کر دو تاکہ بائیں بازو سے باندھ لے۔

انشاء اللہ قید سے رہائی پائے گا۔

## عمل مؤکل سو فیصدی درست

سات دن تک مطلق جلالی جمالی پرہیز، سات روز تک روزہ، اپنے ہاتھ سے کھانا پکایا کریں۔ زیادہ گوئی سے پرہیز کریں۔ بعد نماز عشاءٔ



اول و آخر ۱۱۔ ۱۱ بار درود شریف درمیان میں ۱۰۰۰ بار یا حیُّ ۱½ سو بار یَا قیومُ پھر ایک ہزار بار آیت ذیل :

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ۔ وَعِنۡدَہٗ مَفَاتِحُ الۡغَیۡبِ لَا یَعۡلَمُهَاۤ اِلَّا هُوَ وَیَعۡلَمُ مَا فِی الۡبَرِّ وَالۡبَحۡرِ وَمَا تَسۡقُطُ مِنۡ وَّرَقَةٍ اِلَّا یَعۡلَمُهَا وَلَا حَبَّةٍ فِیۡ ظُلُمٰتِ الۡاَرۡضِ وَلَا رَطۡبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیۡ کِتٰبٍ مُّبِیۡنٍ۔

پھر ایک ہزار بار یَا حیُّ اور ایک سو پچاس بار یَا قیّوم پڑھیں ساتویں دن ایک خوبصورت جن حاضر ہو گا اور اقرار تابعداری کرے گا۔

## استخارہ اسرار غیب

یَا علیمُ علِّمنی مِنۡ اسرار الغیب ۱۹۴۵ بار بوقت خفتن پڑھیں اور ذیل کا نقش مخمس سر کے نیچے رکھیں۔ ہر مطلب صاف صاف نظر آئے گا۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۱۵ | ۱۹۰۹ | ۳ | ۷ |
| ۴ | ۸ | ۱۲ | ۱۶ | ۱۹۰۵ |
| ۱۷ | ۱۹۰۶ | مطلب | ۹ | ۱۳ |
| ۵ | ۱۴ | ۱۸ | ۱۹۰۷ | ۱ |
| ۱۹۰۸ | ۲ | ۶ | ۱۰ | ۱۹ |

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ سر من اللہ دل من

محمد مصطفی پیش من علی مرتضی پشت من فاطمہ زہرہ
دست راست امام حسن دست چپ امام حسین گرد بگرد سیدے شیخ
عبد القادر جیلانی کلید بن قفل سلیمانی المدد یا اللہ یا شیخ عبد القادر
جیلانی بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

## حصار لاجواب

۷۸۶ پیش مَن محمد مصطفی پشت من علی مرتضی
دست راست مَن امام حسن دست چپ مَن امام حسین
سرپوش بن خاتون جنت، قفل بن داؤد، کلید بن سلیمان
حصار کردم گرد بگرد بن (یا این خانہ) بحق لا الہ الا اللہ
محمد رسول اللہ علی ولی اللہ۔

شاہ مردان شیر یزدان قوت پروردگار
لا فتی الا علیؑ لا سیف الا ذو الفقار
شاہ مردان شیر یزدان صاحب دلدل سوار
ہر بلائے دور باشد بر من وہفتاد باد

اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار بعدہٗ آیۃ الکرسی تین بار
انگشت شہادت پر دم کریں اور تالی بجائیں اور اپنے آپ پر دم کریں۔
یا بلا مصیبت بیماری وبا کے لئے مکان کے دروازوں پر دستک
دیں۔



## لا علاج مریض کا ایک روزہ علاج

جو شخص سورہ یٰسین برابر پڑھتا ہو اور ہر روز پڑھتا ہو بعد نماز جمعہ
ایک سبوچہ میں دریا کا پانی ڈالیں۔ مکان کی چھت پر یا اونچی دیوار پر ایک
آدمی پانی والا سبوچہ ٹوٹنی دار لے کر بیٹھے نیچے قریب مریض کو بٹھائیں اور
اس کے سامنے ایک طشت یا بڑا برتن پرات وغیرہ رکھیں۔ دوسرا عامل
یٰسین شریف پڑھے اور تلوار ہاتھ میں لے کر کھڑا ہو جائے یا بجائے عامل
کے کوئی اور شخص تلوار لے کر کھڑا ہو جائے۔

عامل یٰسین شریف پڑھے۔ ادھر اوپر سے پانی کی باریک دھار ایک
ہی طور پر چالو رہے۔ پڑھنے والا تلوار سے اس دھار کو کاٹتا رہے اس
انتظام اور اندازہ سے کہ پانی اور یٰسین شریف ایک ساتھ ختم ہو۔ بعد میں
وہ پانی کسی محفوظ جگہ میں ڈال دیں۔

انشاء اللہ ایک ہی بار سے مریض کو آرام ہوگا۔ اگر مناسب سمجھیں تو
تین جمعے کریں۔

## قبولیت دعا کا لاجواب عمل

پارہ ۸ ، ع ۲۔
آیت وَاِذَا جَآءَتْهُمْ آيَةٌ قَالُوْا سے رِسَالَتَهٗ تک
اس آیت میں جو دو بار اللہ متصل آیا ہے ان کے درمیان جو دعا

مانگی جائے قبول ہوتی ہے۔

آیت یہ ہے۔

وَاِذَا جَآءَتۡهُمۡ اٰيَةٌ قَالُوۡا لَنۡ نُّؤۡمِنَ حَتّٰى نُؤۡتٰى مِثۡلَ مَاۤ اُوۡتِىَ رُسُلُ اللّٰهِ ؕ اَللّٰهُ اَعۡلَمُ حَيۡثُ يَجۡعَلُ رِسٰلَتَهٗ ؕ

## روحانی وائرلیس

بعد ہر نماز یا ھادی یا خبیر یا متین یا علام الغیوب ۱۰۰ بار پڑھیں اور سجدہ میں الا یعلم من خلق وھو اللطیف الخبیر تین بار پڑھیں۔ پھر کہے اے خدا آسمان وزمین کے خزانے مجھ پر کھول دے۔ انشاء اللہ صرف سات روز کے اندر زمین وآسمان کے حالات منکشف ہوجائیں گے۔ وائرلیس کی طرح خبریں دل پہ اترا کریں گی۔

## روحانی چٹکلہ

۱۔ کرتکا نچھتر میں قمر ہو اس وقت درخت آم کا واندہ یا باندہ حاصل کرکے لوبان کا بخور دے کر عطر وغیرہ سے معطر کرکے تعویذ بنا کر موم جامہ کرکے پاس رکھیں تو وسعت رزق ہوگی۔

۲۔ جس روز پیر ہو اور قمر اسونی نچھتر میں ہو اس وقت جامن کے درخت کا باندہ لاکر داہنے ہاتھ پر باندھیں۔ تسخیر عام ہوگی۔



## انمول ہیرا

کچھ پانی پر سورہ یٰسین شریف ۲۱ بار دم کرکے اس پانی میں چھ ماشہ چاندی سنار سے گرم کراکے بجھوا دیں۔ ایک لوح ایک انچ مربع کی بنائیں اور یہ نقش اس پر کندہ کرائیں مگر ساعت زہرہ میں بروز جمعہ مع بخور تنہائی میں خوشبو سے معطر کرکے پاس رکھیں سخت تسخیر ہوگی۔ دنیا مطالعت کرے گی۔ ہر آفت سے محفوظ رہیں گے۔ دنیا مہربان ہوگی۔

بسم

| | | |
|---|---|---|
| ۲۵۹ | ۲۶۴ | ۲۶۳ |
| ۲۶۶ | ۲۶۲ | ۲۵۸ |
| ۲۶۱ | ۲۶۰ | ۲۶۵ |

## حاضرات

پچھلے اوراق میں ایک عمل حاضرات کا لکھا گیا ہے جس میں ایک سفلی اسم ہریا رام اللہ ظاہر ہے پڑھنا پڑتا ہے۔ اس عمل میں ایک نقش کام دیتا ہے۔ ذیل کا نقش بھی بالکل اسی طرح کام دیتا ہے اور عبارت بھی وہی ہریا رام والی

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

(نقش کی چال)

پڑھنا پڑتی ہے۔ نقش کی جو چال پچھلے صفحہ پر دی گئی ہے اس چال کے حساب سے نقش پر کریں۔

دس سال کا بچہ ہو اس کی مٹھی بند کرکے انگوٹھے اور انگشت شہادت کے درمیان تعویذ بند کرکے انگوٹھے پر سیاہی لگاکر دس بارہ منٹ تک بلاتعداد ہر یارام اللہ ظاہر ہے۔ پڑھیں۔ حاضرات ہو جائے گی۔ انشاءاللہ۔

نقش یہ ہے

جبرائیل یا نبی یا نبی یا بدوح یا بدوح میکائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |
| ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ | ۱۳۰ |

یا بدوح یا بدوح (دائیں) — یا بدوح یا بدوح (بائیں)

عزرائیل یا بدوح یا بدوح یا بدوح اسرافیل

# حاضرات کی سیاہی

عمل ھو الاسامۃ ستّناھو

پچھلے صفحات میں اس عمل کو بوضاحت بیان کر چکا ہوں۔ اس کی زکوٰۃ نکالنے کے بعد بطور حاضرات بھی یہ کارآمد ہوتا ہے۔ حاضرات میں جو سیاہی بنتی ہے اس کا طریقہ لکھ رہا ہوں۔

روغن چنبیل میں روئی صاف کی بتی بنا کر کاجل حاصل کریں۔ اگر کافور



ایک تولہ عرق گلاب میں حل کرکے بتی کو اس سے آلودہ کرکے سکھائیں اور پھر روغن چنبیلی میں تر کرکے کاجل حاصل کریں تو زیادہ بہتر ہے۔

تین اینٹوں کے درمیان "دیا" رکھ کر اوپر سفال نو رکھیں۔ کاجل لے کر کچھ موم خالص پگھار کر اندر کجلی کے ڈال ملائیں۔ قدرے عطر گلاب بھی ملائیں اور ڈبیہ یا چینی کی شیشی ڈھکن دار میں محفوظ رکھیں۔

کجلی بناتے وقت جب تک کہ دیا جلتا رہے۔ بلاتعداد ھو الاسامۃ ستر ناھو یاکریم پڑھتے رہیں۔ جب شیشی میں محفوظ رکھ لیں تو اس پر ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر رکھ لیں۔ کجلی لڑکے کے ناخن پر لگاتے وقت بھی بلاتعداد پڑھتے رہیں۔

حاضرات کے وقت اپنا سوال بچہ سے دہرائیں۔ اگر منظر مکرر سہ کرر نظر نہ آئے تو دوسرے بچے کے ذریعے حاضرات لیں۔

## منظر:

۱۔ باغ نظر آئے، بھنگی جھاڑو دے، سقہ پانی چھڑکے، فرش بچھایا جائے، شاہی تخت لایا جائے، درباری حاضر ہوں، بادشاہ جنات تشریف لاکر تخت پر بیٹھیں، بادشاہ کو سلام کیا جائے۔ آج کا خادم سامنے آئے۔ بادشاہ سے خطاب کرکے کہا جائے کہ خادم کو حکم دیجئے کہ وہ ہمارے سوالات کا صحیح صحیح جواب دے۔ اگر تحریری جواب لینا ہوں تو بلیک بورڈ اور چاک خادم سے منگوایا جائے۔ اگر زبانی سوال و جواب کرنا ہوں تو تختہ سیاہ کی ضرورت نہیں۔

چور، گم شدہ اور سب کچھ معلوم ہو سکتا ہے۔

امتحانی پرچے معلوم کرنا ہوں تو کلاس اور کتاب کا نام مع مصنف بتا کر کہا جائے کہ اس ممتحن کو بلایا جائے۔ جب ممتحن آجائے تب اس سے ہر سوال کا جواب لیا جاتے۔ اور آسانی کے لئے صرف صفحہ معلوم کیا جائے۔

## نقش عمل تنویم

عمل تنویم میں معمول کو سلا کر درج ذیل نقش اپنی ہتھیلی پر لکھ کر معمول کے سینے پر رکھ دیں یا ویسے نقش لکھ کر معمول کے سینے پر رکھ دیں اور اس سے سوال کریں اور جواب لیں۔

۷۸۶

وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ
بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ
لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝

## عجیب و غریب ڈبی

علم مسمریزم کے اثرات اس میں پوشیدہ ہیں۔ خواص الحیوانی کا بہترین سفلی عمل ہے ایک چاندی کی ڈبیہ بنوا کر رکھدیں۔ بعد ازاں موسم کنوار میں سرکنڈوں کے اوپر شگوفے نکل آتے ہیں ان پر بے شمار کیڑے نمودار ہوتے ہیں۔ اتوار کے دن صبح کے وقت قبل طلوع آفتاب بالکل برہنہ



ہو کر مقام مذکورہ جہاں سرکنڈے ہوں وہاں جا کر ایک رومال صاف کر کے سرکنڈوں کے خوشوں پر ڈال کر کیڑوں کو رومال کے ذریعے پکڑ کر ڈبی میں ڈالتے جائیں۔ کیڑوں کو رومال سے پکڑیں۔ چاہے جتنے کیڑے رومال میں آجائیں۔ وہ ڈبیہ بعد میں بند کر دیں۔ ۵۔ ۱۰ کیڑے کافی ہوں گے۔ بس اس کے بعد کپڑے پہن کر چلے آئیں۔

شرائط مذکورہ عمل کے مطابق جاتے آتے وقت کسی سے بات نہ کریں ڈبیہ کو حفاظت سے رکھ دیں ورنہ غائب ہو جائے گی۔

### فوائد:

خاص کر حکیموں کے لئے بہترین ہے۔ کسی مریض کی نبض دیکھنے سے قبل ڈبیہ کو داہنے پیر کے نیچے دبا لیجئے اور کچھ دیر ٹھہر کر مریض کی نبض پر ہاتھ رکھیں۔ آپ کو مریض کے حالات خود بخود ظاہر ہونے لگیں گے جس قدر خطرات، وسوسے اور خیالات مریض کے دل میں آتے ہیں۔ عامل مریض کو بتلاتا جائے گا۔

عامل وہ باتیں بھی بتا دے گا جو مریض بتانا نہیں چاہتا۔

## عمل سلب مرض

### از ڈاکٹر امانت علی خان بھارت
### و حافظ حافظیان کراچی (ایرانی)

اس عمل سے جہاں سلب مرض ہو سکتا ہے وہیں تسخیر خاص و عام بھی

ہوگی۔ اول آخر سات سات بار درود شریف۔ درمیان میں ۱۰۰۰ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔

کسی پرہیز کی ضرورت نہیں۔ ۴۰ یوم کے بعد صرف ۱۰۰ بار روزانہ پڑھ لیا کریں۔ بعد زکوٰۃ زندگی بھر صرف سو بار روزانہ پڑھنا کافی ہے۔ پانی پر دم کر کے پلائیں یا مقام ماؤف پہ دم کریں۔

چالیس یوم جب پورے ہو جائیں تو حلوہ بنا کر بچوں میں تقسیم کر دیں،

حافظ حافظیان ایرانی مقیم کراچی نے بھی مجمع لکھا ہے کہ تین یا چار مرتبہ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر انگشت سبابہ کو درد کے موضع پر رکھ دیں۔ انشاء اللہ درد رفع ہوگا۔

گویا باقاعدہ زکوٰۃ نکل جانے کے بعد یہ عمل بے حد کارآمد اور مفید ثابت ہوگا۔

# عمل اٹھرا

## (لاجواب مجرب)

عطیہ : مولانا ثقۃ الاسلام محمد بشیر صاحب انصاری،

برائے اولاد و تحفظ و حفاظت از ام الصبیان،

سات دھاگے سیاہ رنگ عورت کے قد سے پیمائش کر کے ساتوں کو یکجا کر کے درمیان میں ۹ عدد گرہ مندرجہ ذیل آیت دم کر کے گرہ لگائیں ہر گرہ پہ ایک مرتبہ آیت دم کر کے لگائیں۔ مکمل عمل کر کے یہ دھاگہ اور



۵ پھول گلاب کے دونوں ہاتھوں پہ رکھ کر مسجد میں لے جائیں۔ دونوں چیزوں کو محراب میں رکھ کر یہ کہیں :

" میں نے اجازت لے لی ہے "

پھر دھاگہ اٹھا لیں اور پھول وہیں چھوڑ دیں۔ مسجد جاتے اور آتے وقت کسی سے بات نہ کریں۔ گھر آکر سوا روپے کی مٹھائی پر مولا مشکل کشا کی نذر دے کر چھوٹے بچوں میں تقسیم کر دیں پھر دھاگہ کو کمر میں ڈھیلے ڈھیلے بندھوا دیں یہ دھاگہ اور پھول جمعرات کے دن کو لے جائیں اور جمعرات ہی کو کمر میں باندھیں نذر بھی جمعرات ہی کو دیں۔

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ اِنَّ اللّٰهَ مَعَ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِيْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۔

یہ آیات پارہ چودہ کے آخر میں ہیں وہاں سے صحیح کر لیں۔

# عمل مارگزیدہ

## لاجواب مجرب المجرب

مجربہ و عطیہ مولانا محمد بشیر صاحب انصاری و آن را عطیہ سید غلام حسین شیرازی عامل مار، خوشاب ضلع سرگودھا۔

بیمار کو چٹائی پر یا الٹی چارپائی پر لٹا دیں اور ایک آدمی جس جگہ سانپ نے کاٹا ہو۔ اس سے ایک فٹ کے قریب پکڑ رکھے۔ عمل کرنے والا ایک

گلاس پانی ہاتھ میں لے۔ پہلے پانچ مرتبہ درود شریف پڑھے پھر بسم اللہ پڑھ کر یہ ہدّا پڑھے۔

ہدّا خدا دا ہدّا خدا دے رسولؐ دا ہدّا چودا معصوماں دا
ہدّا حضرت سلیمان پیغمبر دا ہدّا سر تو ڑ شاہ جی دا
ہدّا داریم از گنج مار گنڈا

اس کے بعد ۳ دفعہ قل ھو اللہ احد مع بسم اللہ پڑھ کر عامل "ہون" کہے یعنی ہون کی آواز نکالے اور جو آدمی پکڑے بیٹھا ہے وہ اس جگہ کو جھٹکا دے اور عامل پانی کا ہلکا سا گھونٹ پی لے۔ جب تک بیمار اچھا نہ ہو یہ عمل کرتا رہے دو تین مرتبہ میں انشاءاللہ تندرست ہو جائے گا۔ جب وہ تندرست ہو جائے تو ایک ہفتہ عام عورتوں کی آواز سے بچے۔ اگر بد پرہیزی سے پھر مرض عود کر آئے تو پھر یہی عمل کرے مارگزیدہ سانپ کی لوٹ نہیں مرے گا۔ نیز تندرست ہونے کے بعد چار یوم تک اس طرف نہ جائے جس جگہ اس کو سانپ نے کاٹا ہو۔

## دافع ام الصبیان

یہ تعویذ ہے مگر انتہا سے زیادہ مفید ہے۔

یَقُولُ امیرالمومنین علیہ السلام مُخَلْخَلُ مُشَلْشَلُ
مَخَاخَا مُشَاشَا اُخْرُجْ بِجَاہِ مُحَمَّدٍ وَّالِہِ الطَّاھِرِیْن

تین مرتبہ یہ دعا پڑھ کر درد کے مقام پر ہاتھ پھیریں، انشاءاللہ



درد غائب ہو گا۔

## بچھو کاٹے کا مجرب عمل

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَا..... تک پڑھ کر پانی کا گھونٹ پئے پھر یُمِینَ کہے اور عقرب زدہ کی جگہ پہ ہاتھ پھیرتا جائے۔ اگر درد شدید ہو تو اس کو بھی ایک گھونٹ پلا دے۔

## اکسیر اوجاع

(لاجواب)

ا ب ج د ھ و ز ح ط ی

چھری سے حرف ا زمین پر لکھ کر سر حرف پر زور سے نوک ٹیک کر الحمد شریف مع بسم اللہ پڑھیں مگر اس طرح ملحمد للہ م اور حمد کو ملا کر دم کر دیں۔

ب پہ چھری گاڑ کر ۲ بار پڑھیں اور دم کر دیں۔

ج پہ چھری گاڑ کر ۳ بار پڑھیں اور دم کر دیں۔

درد سر، درد پسلی، درد دنداں اور ریڑھی کی درد کے لئے اکسیر ہے

## حاضرات کا ایک عمل

چینی کے پیالہ میں سیاہی ڈال کر تین بار درود ابراہیمی پڑھیں الخ

...ین بار یہ پڑھیں۔

انشاء اللہ حاضرات ہو گی۔ عامل سلام کہے اور سوال کرے جواب نہایت عمدہ اور وضاحت سے ملے گا۔

تین بار درود ابراہیمی اور تین بار یہ پڑھیں۔

عَزَمتُ علیکم یا مَعشَرَ الجِنِّ وَ الانسِ والارواح بحق حضرت سلیمان بن داؤد علیہ السلام اَحضَرو اَحضَرو اَحضَرو یا قوم حاضرات حاضر شو بحق یا حی یا قیوم برحمتک یا اَرحَمَ الرَّاحِمِین

ایک دو منٹ میں حاضرات شروع ہو جاتی ہے۔

## عمل کشف لاجواب

گیارہ گیارہ دفعہ اول آخر درود شریف درمیان ۳۷۲ بار اکتالیس روز تک یہ پڑھیں۔

وَعِندَہٗ مَفَاتِحُ الغیب لَا یَعلَمُھَآ اِلَّا ھُوَ یَعلَمُ مَا فِی البَرِّ وَالبَحرِ وَمَا تَسقُطُ مِن وَّرَقَۃٍ اِلَّا یَعلَمُھَا وَلَا حَبَّۃٍ فِی ظُلُمَاتِ الاَرضِ وَلَا رَطبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِی کِتَابٍ مُّبِینٍ ۰

بعد نماز عشاء ۴۱ روز ۳۷۲ بار روزانہ۔

یہ ایک لاجواب عمل ہے دنیا ایک کھلی کتاب کی طرح سامنے ہو گی۔



جن کو سارا دن بلا تعداد پڑھیں:

یَا ھُوَ ۰ یَا مَن ھُوَ ۰ لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۰ یَا مَن بِہٖ ھُوَ ۰ بِہٖ کُلُّ ھُوَ ۰

## یہ عمل جن نے بتایا ہے

سات بار آیۃ الکرسی شریف۔ سات بار سورۃ یٰسین۔ سات بار سورۃ الرحمٰن صبح کی نماز کے بعد پڑھو۔ ۱۶ دن عمل کرو۔ جن حاضر ہو کر تابع ہو جائے گا۔ یہ ہیز بھی کوئی نہیں صرف تلاوت کے وقت خلوت ہو۔ کسی سے نہ بولیں۔

### نقش بیندریہ




زکوٰۃ اس کی یہ ہے کہ ہر روز زعفران سے ۴۱ نقش لکھ کر آٹے میں گولیاں بنا کر دریا یا بہتے ہوتے پانی یا نالات جہاں مچھلیاں رہتی ہوں۔ ڈال دیا کریں۔ ۴۱ دن تک ترک جمالی لازمی ہے۔ اس کے ہر طریق پر ہر کام کے لئے کریں۔ درست ہو گا۔

# تھاٹ ریڈنگ کے پانچ نایاب فارمولے

## سفلی و علوی

عطیہ : برادرم محمد رفیق ناہد صاحب

### ۱

سات روزے ، ترک حیوانات ، صبح یا شام وقت معین کے مطابق سات سو مرتبہ اسمائے ذیل پڑھیں۔

سُهَدَ دَتَرَعِ هَلِيُهُونِ لَا تَهُوْنِ دَمَدَ عُوْثِ هَاجِنَی۔ فَلتِيثَا۔ هَيلُوبِ

سات یوم کے بعد ہر روز عمل قابو میں رکھنے کے لئے سات مرتبہ یہی عمل پڑھیں۔ پچھلے اوراق پر بھی لکھا ہے۔ دعا ہر روز تین بار پڑھنا ہے۔

### ۲

(م ڑی د ن)

چار کوٹ کی بکڑی میراں لئی اٹھا
چارے کوٹاں سودیاں دتی عقل بھلا
سرتے گوری گڑ گیری بھیجی آپ خدا
او بچیا ماں دیا من مویا تن ماریا
اکھیں چھٹے نیر۔ سڑیوں سان
بن کے لباوے گا نارسنگھ تے بھیروں بھیر بیر



عروج ماہ میں بعد نماز عشاء شروع کریں۔
چالیس یوم تک روزانہ ، ۱۴۰ بار جاپ کریں۔
تھاٹ ریڈنگ کے لئے لاجواب عمل ہے۔

### ۳

خاص الخاص لاجواب عمل

خلوت میں گھی کا چراغ جلا کر باوضو روزانہ ایک ۱۰۱ سو ایک بار چالیس یوم تک۔

اے بابا ہنوماناں سشیر جواناں دیکھاں تیری حاضری دا تماشا۔

### ۴

لب آب باوضو ہر روز ۱۰۷ مرتبہ ۱۷ دن تک پڑھیں :

۱۔ عَزَمْتُ عَلَيْكُمْ يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْإِنْسِ وَتَبَ عَادِلُ وَقَالَ.......

۲۔ بحق جبرائیل بحق میکائیل بحق اسرافیل بحق عزرائیل بحق سلیمان بن داؤد علیہ السلام بحق یا بدوح حاضر بابا حاضر بابا حاضر بابا

پہلی عبارت ایک بار اور دوسری عبارت چار بار اسی طرح ہر روز ۱۷ دن تک ۱۰۷ مرتبہ روزانہ پڑھیں۔

### ۵

عمل لاجواب بے نظیر

۵ یا علیؑ شیرِ خدا وقت مددگاری ہے

تم نے لی سب کی خبر اب تو میری باری ہے

اس بحر طلاطم سے تمہیں پار کرو گے

حل میری یہ مشکل حیدر کرار کرو گے

عشاء کے بعد اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر دائیں پاؤں پر کھڑے ہو کر قبلہ رُخ تین سو بار اکتالیس دن تک پڑھیں۔ کسی بھی قمری ماہ کی نوچندی جمعرات کو عمل شروع کریں۔ کپڑے صاف پاک ہوں، کمرہ علیحدہ ہو وقت کی پابندی ضرور رہو۔

پرہیز: کچی لسن پیاز سے۔

انشاء اللہ مولا علیؑ خود خواب میں تشریف لائیں گے اور مشکل کا حل پیش فرمائیں گے۔ چلہ ختم ہونے پر پنجتن پاک کی نیاز کا کھانا پکا کر پانچ فقیروں کو کھلادیں

## کشف کے لئے لاجواب عمل

درود طوسی رات کو آدھی رات کے بعد آنکھیں بند کر کے ۱۴۰ مرتبہ بحضور قلب پڑھیں۔ چالیس دن متواتر اور اس کے بعد روزانہ صبح شام ایک ایک مرتبہ پڑھا کریں۔ اول آخر درود شریف پانچ پانچ بار۔

## لاعلاج امراض کا یقینی علاج



۵ آدمی نہائیں صاف کپڑے پہنیں۔ دو رکعت نماز نفل گزاریں۔ ہر رکعت میں سورہ اخلاص پانچ بار پھر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ایک ہزار بار پڑھیں۔ اسی طرح ہر رکعت میں پڑھیں۔

اسی طرح ۱۲ رکعت نماز نفل ہر شخص ادا کرے۔ گویا ہر شخص بارہ ہزار دفعہ بسم اللہ شریف بارہ رکعتوں میں پڑھ لے گا۔ انشاء اللہ اسی شب صحت ہو جائے گی۔ اور پھر دوائی وغیرہ کی ضرورت نہ پڑے گی۔

## رباعی عجیب

برائے ہر مرحلہ

زمانہ بر سر جنگ است یا علیؑ مددے

کمک بغیر تو ننگ است یا علیؑ مددے

کشودِ کار دو عالم بیک اشارۂ تست

بکارِ من چہ درنگ است یا علیؑ مددے

## منتر حُب

لونگ اکیس دانے ٹوپیوں والے لے کر ایک پہ ایک مرتبہ دوسرے پہ دو مرتبہ تیسرے پہ تین مرتبہ۔ اسی طرح اکیسویں دانے پہ اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور ان کو باریک پیس کر اکیس مرتبہ پڑھیں اور دم کریں پھر اسے مطلوب کے سر پہ ڈال دیں جب خوشبو اس کو پہنچے گی تو وہ دیوانہ ہو کر

آپ کے قدموں میں گرے گا۔

لونگاں آتے لونگ سپاری ، لونگاں کٹی یورپ ڈاسی
اکیس لونگ لائے سامنے ، پہلے لونگ ناتے دھوئے
دوجے لونگ لائی چھاتی ، تریجے لونگ اسیر جوگی کے
من پیادہ ، ایسا لاگے جیسے کڑی نیر کمان کا تیر لاگے
لاالہ پکڑ لیا ، الا اللہ جکڑ لیا ، محمد رسول اللہ فلاں
بن فلاں کو حاضر کرو ، سجناں کو دربان کر۔ سخت دل کو موم کر۔

## منتر زبان بندی

الف الف دشمن کے منہ میں قفل میرے ہاتھ میں کنجی۔ رو پاریت کرو دشمن کو زیر کرو۔

ہفتہ کے روز سے سات دن رات کو گھی کا چراغ جلاکر پھول بتاشہ چڑھائے۔ ایک ہزار ٹکڑے کافور کے لے کر منتر پڑھ کر آگ میں ڈالے۔ پھر جب کام پڑے (۱۰۸) مرتبہ پڑھ کر جس کی زبان بندی کرنا ہو اس کے سامنے جاکر پھونک دے یا اگر کسی حاکم کو عرضی یا درخواست دینا ہو تو عرضی پر دم کرکے پھر حاکم کو روانہ کردے۔ فوراً کام ہوگا۔

## منتر دشمن کے لئے

عرش کا تیر ، علیؑ کا بان ، جہان مار دن ، چھوٹے پران ، ہاتھ میں آغا



کڑی کمان ۔ کچے کنویں پہ کرنا حیدری خالی نہ جائے تیرا بان۔ دہائی تخت سلیمان پیغمبر کی۔

جمعرات کو ایک سو ایک مرتبہ پاک صاف ہوکر پڑھے۔ جمعرات کو مرغ پلاؤ فاتحہ حضرت علی علیہ السلام کی دیں۔ دھونی لوبان کی ہووے تو زکوٰۃ ادا ہوجاتی گی۔

جب دشمن کو بیمار کرنا ہو تو کچے کنویں پہ پاؤں لٹکا کر آہنی کیل پہ ایک سو ایک بار مع نام دشمن کے پڑھیں۔ دشمن کا نام مع والدہ لے اور کیل کو کنویں میں ٹھونک دیں۔ پس دشمن بیمار ہوجائے گا۔ جب کیل نکال لے گا تو اچھا ہوجائے گا۔

زکوٰۃ کے لئے وہ جمعرات منتخب کریں جو قمر در عقرب میں آئے۔

## دشمن کو جوتے مارنا

ابرسا ، مبرسا ، سارسا ، سورسا میری شکل بن ، فلاں کے جوتے مار آ ، جوتے مارا آ ، مار آ۔

گوشت بکری ، شراب ، پوری کباب بناکر یہ سب چیزیں ایک جگہ رکھ دیں اور دشمن کی شکل موم خام سے بناکر ایک جگہ رکھیں۔

گیارہ سو مرچ سیاہ لیں۔ ہر مرچ پہ ایک مرتبہ منتر مذکورہ پڑھیں اور آگ قریب رکھ کر اس میں جلاتے جائیں۔ عمل کے ختم ہونے پہ شراب پوری کباب جہاں روز اوّل عمل پڑھا تھا گاڑ دیں اور ٹھیک وقت پر وہاں پڑھے

کریں اور پھر مرچیں آگ میں ڈالنے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ مرچوں کی بجائے جوتا ہاتھ میں پکڑ کر جوتا زمین پر مارا کریں۔ تصور رکھیں کہ دشمن کے سر پہ پڑ رہا ہے۔ چند ہی دنوں میں جوتے پڑنے شروع ہو جائیں گے اور دشمن بھاگا بھاگا پھرے گا۔

# کشف قلب

## ایک سندھی عامل کا عمل

یَاقُدُّوْسُ روزانہ ۱۸۹۰ بار اور ہر تسبیح کے بعد
سُبُّوْحٌ قُدُّوْسٌ رَبُّنَا وَرَبُّ الْمَلٰئِکَۃِ
وَالرُّوْحِ تین بار پڑھیں۔

اوّل و آخر ۱۰۰، ۱۰۰ بار درود شریف

# کشف درخواب

## لاجواب

اَلْعَلِیْمُ الْعُلَامُ شَمُوْشٍ وَطَیْغُوْغٍ وَفَاغُوْغٍ

۵۳۴۴ بار روزانہ دس رات تک پڑھیں عامل ہو جاؤ گے۔
اس کے بعد جو بات خواب میں دیکھنا ہو وہ سوال کاغذ پر لکھ کر سرہانے کے نیچے رکھ کر پڑھتے پڑھتے سو جائیں۔ ایک ہی رات میں سب کچھ معلوم ہو جائے گا۔



# شفاءِ مریض کے لئے لاجواب عمل

پانی کا ایک برتن لے کر اس میں پاکیزہ پانی رکھے۔ اب اوّل یہ پڑھیں
وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَاهُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ
اس کے بعد سورہ فاتحہ اور پھر اس کے بعد
یَاحَیُّ لَاحَیَّ دیمومۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَاحَیُّ
پھر اس کے بعد
بِسْمِ اللہ شافی بِسْمِ اللہ کافی بسم اللہ معافی
بسم اللہ الذی لا یضر مع اِسْمِہٖ شیٔ فِی الارض
وَلَا فی السماءِ وَھُوَالسَّمِیْعُ العلیم
یہ سب کلام ۴۱ دفعہ پڑھ کر پانی پہ دم کریں پھر ایک چینی کی پلیٹ پر سب کچھ لکھ کر مندرجہ بالا دم شدہ پانی سے پلیٹ کو دھو کر مریض کو پلا دیں انشاء اللہ ہفتہ عشرہ میں آرام ہوگا۔

# حاضرات ارواح

کسی بزرگ کی قبر پہ حاضر ہو کر دو رکعت نماز نفل پڑھیں دونوں رکعتوں میں بعد الحمد درود شریف اور انا فتحنا لک پڑھیں۔ بعد سلام میت کی طرف منہ کر کے پشت قبلہ کی طرف کر کے سورہ ملک پڑھیں پھر اللہ اکبر اور لا الہ الا اللہ تین تین بار بعد ازاں سورہ فاتحہ

پڑھیں پھر میت کے قریب جائیں تیر سے منہ ہلائیں اور یارب اکیس مرتبہ پڑھیں۔

پھر اوپر کی طرف منہ کر کے یا روح اکیس بار کہے پھر ۲۱ مرتبہ یا روح الروح کہے۔ اس کے بعد روح کو قسم دے۔ اس طرح یا روح فلاں ابن فلاں أُقسِمُ عَلَيْكَ اقسام الخالق تمردت وَاللّٰهُ أَعْظَمُ مِنْكَ وَأَكْبَرُ وبایاتہٖ تُنَزِّلُ وَتَقُومُ أُحضِرُ وَأَنتَ بِمَا تَلْقَاهُ البصير

اس کے بعد سورہ یٰسین کی یہ آیت پڑھیں ونفخ فی الصور فاذا هم من الاحداث الى ربهم تا محضرون ۲،۳ بار۔ تین روز کا عمل ہے انشاء اللہ تین دنوں میں روح سامنے آ جائے گی۔ اس عمل میں تصور اور مضبوط قوت ارادی کی سخت ضرورت ہے۔ جب قبر سے واپس ہو تو مندرجہ ذیل کلام بلا تعداد پڑھے۔ یہ کلام بستر پہ سوتے ہوئے پڑھے:

يَاهُوَ يَامَنْ هُوَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ يَا مَنْ بِهٖ هُوَ بِهٖ كُلِّ هُوَ



# عجائباتِ روحانیہ

# دستور العمل غوثیہ

ہر سال محرم الحرام میں عروج ماہ میں تین دن تک تہجد کے وقت دو رکعت نماز پڑھے۔

پہلی رکعت میں بعد الحمد شریف ایک سو ایک ۱۰۱ سورہ اخلاص پڑھے اور دوسری رکعت میں بعد الحمد شریف ۹۹ بار سورہ اخلاص پڑھے۔ نماز ختم کرنے کے بعد ایک سجدہ اور ادا کریں اور اس سجدہ میں ایک ہزار بار (۱۰۰۰ بار) یا اللہ پڑھیں۔

تین دن تک یہ عمل کریں۔ انشاءاللہ جس مریض پر دم کریں اسے آرام ہو جائے گا۔

بچوں کے امراض میں زعفران سے ۱۶ بار یا اللہ لکھ کر دے دیا کریں اور پلا دیا کریں اور سولہ بار لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔

مردوں کے امراض میں بعد نماز اشراق گیارہ بار لکھ کر دے دیا کریں اور پلا دیا کریں۔

جو مرض اطبا کی سمجھ میں نہ آئے تو بعد نماز مغرب اس بیمار کے نام کے



عدد کے مطابق یا اللہ لکھ کر سو جائیں (سر کے نیچے) کُل کیفیتِ مرض خواب میں معلوم ہو جایا کرے گی۔

ایک سانس میں یا اللہ جس قدر لکھ سکیں لکھ کر بچوں کے امراض ڈبہ چیچک، اسہال، رنگ برنگ اور خوف کھلنے کے لئے مفید ہے۔

دوسرے سانس میں جس قدر لکھ سکیں امراض زنان عقر، صرع، جنون بے اولادی، خرابی حیض، جریان اور سیلان کے لئے مفید ہے۔

تیسرے سانس میں مردوں کے لئے اکسیر ہے۔

صبح کے وقت ایک ہزار دفعہ پڑھنا امراض دنداں کے لئے مفید ہے۔

## مشکل کشاء رباعی

اس رباعی کو ہر مشکل کے لئے پڑھیں، فائدہ ہو گا۔

زمانہ بر سر جنگ است یا علیؑ مددے
کمک بغیر تو ننگ است یا علیؑ مددے
کشود کار دو عالم بیک اشارۂ تست
بکارِ من چہ درنگ است یا علیؑ مددے

# تشخیص مرض

یہ تعویذ چار عدد لکھیں۔

پہلے ایک دوپٹہ کو ناپ لیں اور اس کے چاروں کونوں پر یہ چاروں تعویذ باندھ دیں اور یہ دوپٹہ مریض کے سر پہ باندھ دیں۔ صبح کو دوپٹہ کھول کر پیمائش کریں۔

اگر دوپٹہ سابقہ ماپ سے کم ہو جاتے تو آسیب کا اثر ہے۔

اگر زیادہ ہو جائے تو سحر ہے۔

اگر برابر رہے تو بدنی مرض ہے۔

نقش یہ ہے

| | |
|---|---|
| ١١٩ | ١٤٠ |

# دریافت دفینہ

وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ

جس مکان میں دفینے کا شبہ ہو اول دو سو بار درود شریف پڑھیں پھر سو دفعہ آیہ مذکورہ۔ پھر دو سو بار درود شریف پڑھ کر رائی پہ پھونک دیں



اور یہ رائی دفینہ والے مکان میں چھڑک دیں۔ جس مقام پر دفینہ ہو گا سب رائی اسی جگہ جمع ہو گی۔ انشاء اللہ

# سفر میں خیریت رہے

اللہ کے نام مبارک کو جلی قلم سے لکھیں اور اللہ کی الف کو قینچی سے کتر کر الگ کر لیں۔ جو کوئی مسافر باہر جانے لگے وہ حرف اللہ کا الف اپنے بازو پر تعویذ بنا کر باندھ لیں۔ باقی حرف لله اپنے گھر میں امانت رکھیں انشاء اللہ اپنے گھر خیریت سے واپس آئے گا۔

# سوکھا مسان کے لئے

آدھ سیر تیل سرسوں پہ رو بقبلہ ہو کر ایک ہزار بار یَا قَهَّارُ پڑھ کر دم کریں وہ تیل صبح و شام مالش کریں۔ انشاء اللہ بچہ موٹا تازہ ہو جائے گا۔

# گواہ کو گواہی سے روکنا

ایک ہزار بار یَا جَلِیْلُ پڑھ کر اس گواہ کی طرف دم کریں انشاء اللہ گواہ عدالت میں قائم نہ رہ سکے گا اور آپ کے خلاف گواہی نہ دے سکے گا۔

# قیدی کی رہائی

کسی قیدی کے پاؤں کے نیچے کی مٹی، جیل خانہ کی رسّی کا ٹکڑا۔ دوشنبہ کے دن بعد نماز فجر اس مٹی کے ریشوں پر الف سے حرف ظا تک ترتیب حروف ابجد حروف مفردہ لکھیں۔ پھر اس کو قیدی اپنے بازو پر باندھے اللہ کے حکم سے بہت جلد رہا ہوگا۔

# بے اولادی کے لئے

اس تعویذ کی زکوٰۃ اس طرح دیں کہ کسی ساعت سعید میں ایک قلم دوات کاغذ اور ایک کوری ہانڈی لے کر رکھ لیں۔ عروج ماہ میں کسی مبارک دن سے تعویذ ہذا اکتیس بار روزانہ اکتیس دن لکھیں اور اسی ہانڈی میں جمع کرتے جائیں اکتیسویں دن قلم دوات اور ہانڈی وغیرہ سب کچھ بہتے پانی میں لے جائے اور اوّل قلم پھر دوات، پھر برتن اور پھر تعویذ دریا میں ڈال دے اور جو تعویذ بہاؤ کے خلاف اوپر کو بہنے لگے اس کو پکڑ کر کھالے بس زکوٰۃ نکل گئی۔ ضرورت پڑنے پر زعفران سے لکھ کر طالب کو دے دیں۔ انشاء اللہ اولاد ہوگی۔ لفظ ہے (آدم البشر)۔

تعویذ یہ ہے

| | | |
|---|---|---|
| بجق یابدوح | یا بدوح | بجق یا بدوح |
| یابدوح | ۹ ۷ ۲ | یابدوح |
| بجق یا بدوح | آدم البشر | بجق یا بدوح |



# حفاظت تیر و تفنگ گولی بم

(مجرب المجرب)

رمضان کے آخر مہینہ میں بروز جمعہ عصر و مغرب کے درمیان یہ نقش لکھے اور آخر خانہ میں اس کا نام مع والدہ کے لکھا جائے۔ یہ نقش جس کے پاس رہے گا اس پر تیر، بندوق، بم اور تلوار اثر نہ کرے گی۔

ہر نقش کو موم جامہ کرتے وقت سوئی یا پن کا ایک ٹکڑا تعویذ میں رکھ کر موم جامہ کریں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ صلی وسلم علی سیدنا محمد وآلہٖ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓمٓ | الٓمٓ | الٓمٓص | الٓر | الٓر | الٓر |
| الٓمٓر | الٓر | الٓر | کٓھٰیٰعٓص | طٰہٰ | طسٓم |
| طس | طسٓم | الٓمٓ | الٓمٓ | الٓمٓ | الٓمٓ |
| یٰسٓین | ص | حٓم | حٓم | حٓم عٓسٓق | حٓم |
| حٓم | حٓم | حٓم | ق | ن | فلاں بن فلاں |

# ہاکی یا کرکٹ میچ جیتنے کا
# حیرت انگیز عمل

جب لڑکے کھیلنے جائیں تو بسم اللہ پڑھ کر قدم بڑھائیں اور سیدھے ہاتھ کی انگلیوں سے چھنگلیا سے شروع کریں۔ کھیٰعص پانچ حروف ہیں۔ ہر حرف پڑھتے جائیں اور انگلی بند کرتے جائیں۔ پھر الٹے ہاتھ پر حمٓ عسق یہ بھی پانچ حروف ہیں اسی طرح ایک ایک حرف پڑھ کر بند کریں۔

جب دونوں مٹھیاں بند ہو جائیں تو سورہ اَلَمْ تَرَ کَیْفَ پڑھیں۔ جب تَرْمِیْهِمْ پر پہنچیں تو اسی کو دس بار پڑھیں اور ہر بار سیدھے ہاتھ کی ایک انگلی کھول لیں اور پھر بائیں ہاتھ کی انگلیاں کھول لیں، دس بار ترمیہم پڑھ کر دسوں انگلیاں کھول لیں۔ پھر بقیہ سورہ پڑھ کر

بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّأْكُوْلٍ

اپنی جگہ جا کر کھڑے ہو جائیں اور جو لڑکا گیند پھینکے اسے سکھا دے کہ وہ ہر مرتبہ حٰمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ پڑھ کر گیند پھینکے۔

# عمل رزق لاجواب

٢٧۔ ماہ رمضان کی رات کو بعد نماز عشاء سات دانے جو کے لیں اور



ہر دانہ جو پہ ۷۰ مرتبہ یا رزاق پڑھیں۔ ان سات عدد جو کو اپنے بٹوہ میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ ایک سال تک وہ بٹوہ روپوں سے ہمیشہ پُر رہے گا۔

# چوری شدہ مال ملنے کا مجرب عمل

بروز شنبہ بوقت نماز عصر ایک کٹورہ پہ سورہ یسین تا تبصرون درمیان میں لکھیں پھر نصف سیر آرد یا جو جو بھی وقت پر موجود ہوں لائے اور کٹورے کے بیچ میں رکھ کر کسی اونچی جگہ پر جو مٹی کی ہو رکھ دے۔ بعد ایک شب گزرنے کے بروز یک شنبہ بعد طلوع آفتاب دو رکعت نماز پڑھیں اور امداد طلب کریں اور کٹورہ اس وقت ایک نمازی شخص کے ہاتھ میں دے دیں۔ کہ وہ اس کو الٹے نمازی عامل کے قریب کھڑا رہے۔

بعد نماز وہاں پہنچے جس جگہ سے مال چوری ہوا ہے وہاں ہتھیلی کے سر سے گول دائرہ بنائے اس کے درمیان کٹورہ رکھے اور وہ جو یا آرد جو کٹورہ میں رکھے ہیں عامل انہیں ہاتھ میں لے کر گیارہ بار ذیل کے کلمات پڑھے اور ان پر دم کرے اور اس کٹورہ میں جو یا آرد پھر رکھ دے۔ کٹورہ پر بھی دم کرے۔



انشاء اللہ کٹورہ اسی وقت روانہ ہوگا اور جس جگہ پر مال ہوگا۔ وہیں

پہنچ کر ٹھہرے گا۔

کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْکَبِیْرُ وَاَنَا الصَّغِیْرُ فَمَنْ یَّدْعُوا الصَّغِیْرَ اِلَّا الْکَبِیْرُ یَارَبِّ بِحَقِّ دَرْدَائِیْلَ

# نقش خاص

یہ نقش امان اللہ خاں مدرسہ اویسیہ بہاولپور کو خواب میں کسی بزرگ نے تعلیم دیا اور ساتھ ہی یہ بتایا کہ ہر مقصد کے لئے ہے جس طرح مناسب سمجھو استعمال کرو۔ انشاء اللہ کارگر ہوگا۔ اس نقش سے بڑے بڑے فوائد ظہور پذیر ہو چکے ہیں اور لاریب ایک خزانہ غیب ہے۔

نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ٣٥ | ٣٠ | ٣٧ |
| ٣٦ | ٣٤ | ٣٢ |
| ٣١ | ٣٨ | ٣٣ |

نقش دیگر عطیہ امان اللہ خاں

عطیہ بزرگ درخواب برائے تباہی دشمن



نقش کے اوپر بسم اللہ شریف ہرگز نہ لکھیں

| | | |
|---|---|---|
| ٩٥ | ٩٠ | ٩٨ |
| ٩٧ | ٩٤ | ٩٢ |
| ٩١ | ٩٩ | ٩٣ |

نیچے مقصد و نام مع مادر دشمن وغیرہ مطابق حالات لکھ دیں۔

# عمل مجرب بیٹے کو بلانے کا

ہر روز بعد نماز عشاء دوزانوں بیٹھ کر بیٹے کا تصور لے کر ماں یا باپ پڑھے انشاء اللہ ایک ہفتہ نہ گزرے گا کہ بیٹا واپس آجائے گا۔

اگر روزانہ ممکن نہ ہو تو صرف جمعہ کے روز بعد نماز عصر پڑھ لیا جائے اگر مغرب کی اذان ہو جائے اور عمل پڑھنے کو باقی رہ جائے تو بغیر بات چیت کئے مغرب کی نماز ادا کر کے بقیہ تعداد پوری کر لی جائے۔ انشاء اللہ سات جمعے نہ گزریں گے کہ لڑکا حسب منشا واپس آجائے گا۔

اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف درمیان میں 1893 مرتبہ یہ آیت پڑھیں۔

اَللّٰھُمَّ رُدَّ اِلَیَّ وَلَدِیْ بِالْخَیْرِ بِحُرْمَۃِ فَرَجَعْنٰکَ اِلٰٓی اُمِّکَ کَیْ تَقَرَّ عَیْنُھَا وَلَا تَحْزَنَ ۔

## مسروقہ مال واپس ہو

یاحفیظ ۱۱۹ بار اور یہ آیت بھی ۱۱۹ بار۔ تین روز یا سات روز یا اکیس روز تک پڑھیں۔

یٰبُنَیَّ اِنْ تَکُ مِثْقَالَ حَبَّۃٍ مِنْ خَرْدَلٍ فَتَکُنْ صَخْرَۃٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاتِ بِھَا اللہُ جَمِیْعًا

## دعائے حاجت

شب جمعہ کو ۱۴۱ دانہ گندم پر ۱۴۱ بار (یعنی ہر دانہ پر ایک دفعہ) پڑھ کر کوٹھے کی چھت پر ڈال دیں تاکہ جانور کھا جائیں۔ انشاء اللہ جس حاجت کے لئے پڑھے گا۔ ضرور پوری ہوگی۔

بِسْمِ اللہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

لا الٰہ الا اللہ بعونک وقدرتک لا الٰہ الا اللہ بحقک وحرمتک لا الٰہ الا اللہ فرجا فرجنی من امری فرجا مخرجا ربنا یا ارحم الراحمین

## تشخیص میں مدد



سُبحانک لاعلم لنا اِلّا ما علّمتنا انک انت العلیم الحکیم ۵۰۰ بار مغرب وعشاء کے درمیان ۴۰ یوم تک۔ اول وآخر اکیس اکیس بار درود شریف۔

آخری دن بچوں میں شرینی تقسیم کریں۔

جب مریض کی نبض پہ ہاتھ رکھیں تو ایک دو بار آیت مذکورہ پڑھ لیں۔ مطب میں باوضو رہیں۔ بفضلہ تشخیص میں غیبی امداد ہوگی۔

## ضمیر شناسی

عمل خاص

یاخبیرُ اخبرنی ھذہ الان خبر پہنچا کل مخلوقات دی، بحق یابدوح یابدوح یابدوح

روزانہ نماز عشاء کے وتروں سے پہلے ۲۸ بار روزانہ پڑھیں اول آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف ۲۸ دن کا عمل ہے۔

اس کے بعد آنے ہوئے شخص کا ضمیر اور اس کے حالات کا علم اس طرح معلوم ہوگا کہ سننے والا حیرت میں آجائے گا۔

خداوند کریم اس مقصد میں کامیاب کرے گا۔

## معلومات دفینہ

لاکھوں میں سے انتخاب عمل:

## مردہ روحوں سے کلام

جمعرات کی رات کو قبر پر سات ہزار بار یَاقُدُّوسُ پڑھیں اور یہ
تعویذ قبر میں گاڑ دیں۔

٧٨٦



| | | |
|---|---|---|
| ٥٨ | ٥١ | ٥٦ |
| ٥٣ | ٥٥ | ٥٧ |
| ٥٤ | ٥٩ | ٥٢ |

اللھم ارنی فی المنام ما ارید

## عمل حاجت یک روزہ

جمعہ کی رات کو غسل کریں پھر وضو کریں، صاف کپڑے پہنیں، دو رکعت
نماز قضائے حاجت پڑھیں۔ اس کے بعد مدینے کی طرف منہ کر کے دست
بستہ کھڑے ہو کر درود شریف چند بار بغیر شمار پڑھیں۔

صلی اللہ علی النبی الامی وآلہ صل اللہ علیہ وسلم
صلوٰۃ وسلام علیک یارسول اللہ



اُلو کی آنکھ ایک عدد، روہو مچھلی کی آنکھ ایک عدد، لکڑی پیپل ایک
سیر، زمین لیپ کر، لوبان جلا کر درمیان لکڑیوں کے دونوں آنکھیں رکھ کر
آگ لگا دیں۔ قل ہو اللہ شریف مع سمیہ بلا تعداد پڑھتے رہیں۔
جب آنکھیں جل جائیں نکال کر تیل چنبیلی میں گھوٹ کر کاجل بنا لیں۔
اور ڈبیہ میں رکھ دیں۔

جس روز عمل کرنا ہو اس دن آک کے درخت کے پاس جائیں۔ آتے
جاتے کسی سے بات نہ کریں۔ چند دانے چاول کی جڑ میں ڈال دیں۔ زبان سے
کہہ دیں کہ "تمہارا نوتہ ہے کل آکر تم کو لے جائیں گے۔" اگلے یوم جا کر کہیں کہ
"میں لینے آیا ہوں فلاں کام کے لئے۔" اور تین یا چار ڈالی آک کی توڑ ڈالیں
اب ایک اندھیرے کمرے میں ایسے شخص پائیل کو جو منگل یا اتوار کے دن پیدا
ہوا ہو ان ڈالیوں سے دودھ نکال کر اس کی ہتھیلی پر لگا دیں اور آنکھ میں بھی
وہی کاجل ایک سلائی ڈال دیں اس پر کالا کمبل اڑھا دیں اور کہہ دیں کہ
ہتھیلی میں جہاں دودھ لگا ہے اس میں غور سے دیکھو اس میں روشنی نظر
آئے گی۔ اور پھر مدفونہ شے نظر آئے گی۔

انتہائی صحیح عمل ہے۔

اس کے بعد قبلہ رخ ہو کر بیٹھ کر پانچ ہزار بار یہ دعا پڑھیں:

یَا سَہَّلَ سَہْلَ کُلِّ صَعْبٍ اَصْبَحْتُ فِیْ جِوَارِ اللّٰہِ

وَاَمْسَیْتُ فِیْ اَمَانِ اللّٰہِ

## مسّے دور ہوں

اس عمل سے مسّے خود بخود جھڑ جاتے ہیں۔ اعمال کے منکر آزما کر دیکھ لیں

مونجھ کا بان لے لیں جس سے چارپائی بنی جاتی ہے مگر نیا ہو جتنے مسّے جسم پر

ہوں اتنی گانٹھیں اس میں دے دیں۔

گرہ دیتے وقت مریض مسّے پر شہادت کی انگلی رکھے اور عمل کرنے والا

یہ آیت پڑھے:

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِیْنَ ظَلَمُوْا

صرف اتنا کہہ کے گانٹھ دے دیں پھر دوسرے مسّے پر انگلی رکھے اور

عامل پڑھ کر گانٹھ دے دے۔ اس رسی کو اروڑی میں دفن کر دیں۔ ایک

ماہ کے بعد نکالیں مسّے صاف ہو جائیں گے۔

## اخفیٰ

زمین پر سے سات کنکریاں اٹھا لیں۔

پہلی کنکری اٹھائیں تو کہیں "ف" دوسری پر کہیں "ق" اسی طرح

سات کنکریوں پر یہ سات حروف کہیں ف ق ج م خ م ت،



ان کنکریوں کو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر رکھ کر دائیں ہاتھ میں ایک کنکری اٹھا کر

دس مرتبہ پڑھیں صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا اس کو آگے

پھینک دیں۔ دوسری کنکری پر دس بار اَفَحَسِبْتُمْ اِنَّمَا

خلقناکم عبثنا و انکم الینا لا اور اسے اپنے

پیچھے پھینک دیں۔

تیسری کنکری پر دس بار وجعلنا مِن بین ایدیھم

سدًا وّمن خلفھم سدًا فاغشینھم فھم لا اسے

دائیں طرف پھینک دیں۔ پھر ایک کنکری اٹھا کر دس بار یامعشر الجنّ

والانس ان استطعتم ان تنفذ ومن اقطار السمٰوات

والارض فانفذ وا لا اس کو بائیں طرف پھینک دیں۔ باقی تین کنکریوں

کو اپنے سر میں رکھ دے۔

پھر کہیں کھیٰعص اور دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کر دیں۔ پھر

حمعسق کہہ کے بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کر دیں اور غائب ہو جائیں۔

فوراً پوشیدہ ہو جائیں گے۔ اگر تمام جہان کے لوگ اس کو تلاش کریں تو

نہ ڈھونڈھ سکیں گے۔

ہاتھ کھول دینے پر فوراً ظاہر ہو جائے گا۔

## تسخیر مؤکل

اپنے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر مربع آتشی میں پُر کریں خانہ

۹ میں جو عدد ہے اگر وہ احاد تک ہے تو اسے لے لیں۔ اگر احاد سے زیادہ ہے تو پہلا عدد لے لیں اور باقی کو چھوڑ دیں۔

مثلاً نویں خانہ میں ۲۵ ہے تو پانچ کو لے لیں۔ ۲ کو چھوڑ دیں۔ اگر مکمل عشرات ہے۔

مثلاً ۳۰، ۴۰، ۵۰۔ اس حالت میں دوسرا حرف لے لیں جیسے ۳، ۴، ۵۔

اسی طرح خانہ ۹ - ۱۰   ۱۱ - ۱۲   ۱۳ - ۱۴   ۱۵ - ۱۶ کے حروف لے لیں اور دو دو جوڑ کر موکل بنالیں جیسے خانہ ۹ میں سے ۵ لیا خانہ دس میں سے ۶۔ مؤکل بنا ھوائیل۔

اسی طرح سے ۹ - ۱۰   ۱۱ - ۱۲   ۱۳ - ۱۴   ۱۵ - ۱۶

۱   ۲   ۳   ۴

چار مؤکل بنالیں۔ اب آپ کے پاس چار مؤکل ہو گئے اور آٹھ حروف اب ان آٹھ حروف کے اعداد ابجد قمری سے بنا کر عزیمت بنالیں۔

عزمت واقسمت علیکم ..... (مؤکلات کے نام) .......

احضرو واطیعو بحق یا حی یا قیوم (یا آپ کے نام کے اعداد کے مطابق اور موافق اسماء الٰہی یا بینات کے اعداد کے مطابق اس عمل کو آٹھ روز تک پڑھیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ کسی وقت بھی آپ تنہائی میں جا کر محسوس کریں گے کہ کوئی اور ذی روح آپ کے ساتھ ہے وہ نظر نہیں آئے گا مگر آپ یقین رکھا کریں کہ مؤکل آپ کے ساتھ ہے۔ اگر آپ



تنہائی میں ان کے نام لے کر کوئی کام کہیں تو وہ ضرور کریں گے۔ سبب بے ضرر اور کمزور قسم کے مؤکلات ہیں اس لئے چھوٹے چھوٹے کام کر سکتے ہیں مثلاً بازار سے کوئی چیز منگانا (بھاری چیز نہ ہو) یا کسی کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنا وغیرہ۔

## عجیب عمل برائے ہر مقصد

طہارت، خوشبو، رزق حلال اور صدق سقال ہو کر عمل شروع کریں اول آخر درود شریف۔ درمیان میں سورۂ الحمد شریف پڑھیں۔ جب اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْن • اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْم پڑھیں تو اس کے بعد اپنا مطلب بیان کریں۔ اس سورہ مبارکہ کو اکیس دن تک پڑھیں۔ موافق اعداد حروف ابجد کے۔

| | | | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ا | ل | ح | م | د | ل | ل | ہ | ر | ب | ا | ل |
| ۱ | ۳۰ | ۸ | ۴۰ | ۴ | ۳۰ | ۳۰ | ۵ | ۲۰۰ | ۲ | ۱ | ۳۰ |
| ع | ا | ل | م | ی | ن | ا | ل | ر | | | |
| ۷۰ | ۱ | ۳۰ | ۴۰ | ۱۰ | ۵۰ | ۱ | ۳۰ | ۲۰۰ | | | |

یعنی پہلے دن ایک بار

دوسرے دن تیس بار

تیسرے دن آٹھ بار

اسی طرح علی الترتیب پڑھیں۔

# روکنا مطلوب کو یا کسی چیز کو

سرخ رنگ کی کپاس خاص جگہ پر بجیں اور کسی جاندار چیز کا خون پانی میں ملا کر دیتے رہیں۔ جب کپاس تیار ہو جائے تو خود جا کر اس کو چنیں یا پھر کسی نابالغ لڑکی سے چنوائیں۔ بالغ عورت کے سایہ سے محفوظ رکھیں۔ بیل بیج علیحدہ کر لیں۔ کپاس پنجا کر نابالغ لڑکی کا تنکر دھاگے بنائے۔ ۱۲ تار دھاگے کے بنائیں۔ ذیل کی دعا ہر روز تین تسبیح پڑھیں۔ ایک تسبیح پڑھ کر ایک گرہ پر پھونک ماریں۔ اسی طرح اکیس روز دم کریں۔ گرہیں دیں۔ کل ۶۳ گرہ ہو جائیں گی اور اپنے ہاتھ کی ایک انگلی خاص کر لیں۔ گرہ پر پھونک مارتے وقت اس انگلی پر پھونک بھی مارتے جائیں۔ اب اکیس روز کے بعد آپ عامل ہو جائیں گے۔

عمل کے طور پر ۲۴ گھنٹوں میں ایک بار یہ دعا پڑھ لیا کریں۔ مطلوب کا تصور کر کے دعا پڑھتے جائیں۔ اور اس مخصوص انگلی پر دھاگا لپیٹتے جائیں، مطلوب رک کر متوجہ ہو گا اور بولے گا۔

اس کے تجربہ کا دو بار مشاہدہ کیا ہے۔

دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

يَا رَبِّ دَخَلْتَ دَخْلِيْ كُنْتَ وَكِيْلِيْ كافی یکتینی رَبِّيْ



يَكْفِيْنِي مَعْبُوْدِيْ يَكْفِيْنِي مَقْصُوْدِيْ يَكْفِيْنِي مَطْلُوْبِيْ يَكْفِيْنِي حَافِظٌ حَفِيْظٌ يَكْفِيْنِي حَنَّانٌ مَنَّانٌ يَكْفِيْنِي غَفُوْرٌ غَفَّارٌ يَكْفِيْنِي جَبَّارٌ قَهَّارٌ يَكْفِيْنِي حَيٌّ قَيُّوْمٌ يَكْفِيْنِي خَالِقٌ خَلَّاقٌ يَكْفِيْنِي رَازِقٌ رَزَّاقٌ يَكْفِيْنِي عَلِيْمٌ عَلَّامٌ يَكْفِيْنِي شَاهِدٌ نَاظِرٌ يَكْفِيْنِي اللّٰهُ يَكْفِيْنِي يَكْفِيْنِي يَكْفِيْنِي فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَهُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ لَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا تَخَافِيْ وَلَا تَحْزَنِيْ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مُوْسٰى اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قُلْنَا يَا نَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا۔

برادہ جست کو تیزاب گندھک میں تر کر کے تھوڑی سی آگ دے دیں تاکہ تیزاب اس میں جذب ہو جائے۔ اسی طرح متواتر تشویہ دیں حتیٰ کہ برادہ جست دوگنا ہو جائے۔ یہ دالبو تیار ہے۔

اس کے بعد نیلا تھوتھا تازہ سخت اتنا لیں جو اس دالبو میں آجائے اور

آگ مناسب دے دیں۔ یہ نیلا خوراک ہر قسم کے امراض خون آتسک ہنجیز گنبھیر کے لئے اکسیر ہے اور پارے اور شمس بناتا ہے۔ شائد کینسر کو بھی مفید ہو گا۔

# حاضرات مؤکل کا ایک آسان ہلکا سا عمل

عطیہ : جناب رئیس امروہوی صاحب

یَابَدُّوحُ وَیَالَطِیفُ ایک سو اکیس [۱۲۱] دفعہ ہر روز خلوت میں باوضو ہو کر پڑھیں اور پڑھتے وقت آئینہ سامنے ہو۔ اس آئینے کے عکس کی بائیں آنکھ کے تل پر ٹکٹکی باندھ کر دیکھتے رہیں۔ آنکھ ہرگز نہ جھپکیں۔ اکتالیس دن بلاناغہ ایک ہی مقام پر عمل کریں۔ انشاء اللہ خاطر خواہ نتیجہ نکلے گا۔

رئیس صاحب نے مجھے لکھا ہے کہ اس عمل کے نتیجے سے آپ کی حقیقی شخصیت کے بارے میں چند امور منکشف ہونے کی توقع ہے۔

# کینسر کا طبّی علاج

عطیہ : جناب ڈاکٹر غلام مصطفیٰ خان صاحب
پی ایچ ڈی حیدر آباد

فرماتے ہیں کہ یہ ایک دو علاج مفید ثابت ہو رہے ہیں۔

کینسر اگر معدہ میں ہو تو کالی زیری یا ایلوا دن میں کئی مرتبہ تھوڑا تھوڑا کھلائیں۔



اگر گلے میں ہے تو بھنگ کا خشک لیپ اوپر سے کیا جائے اور یہ دوائی کھلانی مفید ہوتی ہے

گوگھرو تین تولہ، خشخاش ایک تولہ، مغز بادام ایک تولہ ان سب کو پیس کر شہد ملا کر رکھ لیں۔ یہ ایک دن کی خوراک ہے۔ دن بھر چاٹتے رہیں۔ اللہ تعالیٰ فضل فرمائے گا۔

# لاجواب

آس : حکیم امانت علی صاحب ، مجربہ خود

جز اوّل : قلمی شورہ ایک پاؤ، کشتہ ۱۰ تولہ

قلمی شورہ پگھلا کر ایک ایک دانہ کشتہ ڈالتے رہیں۔ کشتہ ختم ہونے دو شورہ قائم ہو گا۔

جز دوم : روغن کٹیلی خورد حاصل کیجئے۔

جز سوم : ہڑتال ورقی شنگرف سیماب گندھک ہر ایک ایک تولہ کسی کلیبیا (مٹی کی) میں شورہ نصف بچھائیں۔ اوپر مذکورہ بالا اشیاء چنے کے دانہ برابر کر کے رکھ دیں۔ لب بند کر کے گلحکمت کر کے ۳۶ گھنٹے بھوبھل کی آگ میں رکھیں۔ اس کے بعد نکال لیں اور تین دن کھرل کر کے ہمراہ روغن کٹیلی کے خوب سحق کریں اور ٹکیہ بنا کر اسی دابو میں رکھیں بدستور تشویلہ ۳۶ گھنٹہ بھوبھل میں دیں اور ایک ماشہ ایک تولہ مس گداختہ پر طرح کریں، دوسرے چرخ میں ایک ماشہ پھر طرح کر دیں۔

(ذہب لاجواب ہے)

# عمل حاضرات

راس ابابیل، کیکڑہ، روہو مچھلی، اُلّو، سانپ سیاہ، گدھ سرخ، ہر ایک کے سرلے کے بساعت عطارد درخت بڑھ یا پیپل کے نیچے کسی ڈبے میں ڈال کر کوئلوں پر رکھیں۔ حتیٰ کہ جل جائیں۔ اس سیاہ راکھ کو لے کر شربدیا روغن بادام سے کاجل بناکر صدف کے اندر لیپ کریں۔ بطریق مشہور حاضرات کریں۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

دس مرتبہ۔

# عملِ تسخیر ہمزاد

صدیوں پرانے سربستہ راز کا انکشاف،

دوسروں کے ہمزاد کو قابو کرنا۔

یہ مجرب اور بالکل صحیح عمل ہے اس عمل کا عامل کشف وکرامات کا بادشاہ بن جاتا ہے اور ہر خواہش کو پلک جھپکنے میں سرانجام دے سکتا ہے ہر آنے والے شخص کے متعلق بتا سکتا ہے کہ یہ کون ہے کہاں سے آیا ہے کس لئے آیا ہے۔ ہر مرض کی تشخیص اور ہر مرض کا نسخہ۔ سینے کا راز ظاہر ہو جاتا ہے۔ دنیا کی خبریں حاصل ہوتی ہیں۔



۲۱ دن جلالی جمالی پرہیز لازم ہے سب سے پہلے کسی ایسے آدمی کی قبر تلاش کریں جس مردہ کا نام اور اس کی ماں کا نام آپ اچھی طرح جانتے ہوں۔

بعد نماز عشاء تازہ غسل اور وضو کر کے پاک صاف کپڑے پہنیں۔ خوشبو لگا کر قبر پر پھولوں کا ہار چڑھائیں اور اگربتی روشن کریں۔

اس مرحوم کی قبر کے پہلو میں دوزانوں ہو کر بیٹھ جائیں منہ مغرب کی طرف ہو۔ ۲۱ مرتبہ درود تاج پڑھیں اس کے بعد پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

یَاحَنَّانُ یَامَنَّانُ اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ۔ سَخِّرْ ہَمْزَادُ فلاں بن فلاں یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ بِحَقِّ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۔

اکیس سو بار پڑھیں اس کے بعد اکیس بار پھر درود تاج پڑھیں، دل کو مضبوط رکھیں۔ ڈریں نہیں۔ شعبدہ ہوگا اور جو کچھ نظر آئے گا سراسر غلط اور شعبدہ ہوگا۔ اکیسویں دن ہمزاد ظاہر ہوگا۔

# کشف قلب کا عجیب طریق

دونوں انگوٹھوں سے اپنے دونوں کان بند کر دیں دونوں انگشتہائے شہادت اپنی دونوں آنکھوں پر رکھ دیں۔ دونوں لمبی انگلیوں سے اپنے دونوں نتھنے بند کر دیں۔ دونوں دوسری انگلیاں اوپر کے ہونٹ پر رکھ دیں اور

دونوں چیچی انگلیوں سے نچلا ہونٹ دبا دیں۔

اٹھرواں ہو کر بیٹھ جائیں۔ گھٹنوں کے جوڑوں پر ہاتھ کی کہنیاں رکھ کر سب حواس اسی طرح بند کر کے حبس دم کریں۔ زبان تالو سے لگا کر ذکر اللہ کریں۔ دم بھر جائے تو نتھنوں والی انگلیاں اٹھا کر سانس آرام سے لے لیں، اسی طرح بیس بار حبس دم کریں۔

ایک مہینہ میں کشف قلب حاصل ہو گا۔

# بیماریوں کا روحانی علاج

## درد کا عجیب عمل

لِيُعَذِّبَهُمْ یہ عمل دردسر اور دیگر ہر قسم کے دردوں کے لئے مجرب المجرب ہے درد بھاگتا بھاگتا پھرتا ہے۔ یہاں لکھا درد وہاں بھاگا، وہاں لکھا تو آگے بھاگا۔ بچھو، بھڑ کاٹے کے لئے مقام درد پر تین بار لکھے اور حبس دم کر کے تین بار لکھے اور اسی جگہ پر دم کرے اور دریافت کرے درد رہا کہ نہیں؟

## گلہڑ کا لاجواب عمل



اس نقش پر ۷۸٦ نہ لکھے۔ نقش لکھ کر بائیں بازو پہ باندھیں نقش یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| مطسہ | مطسہ |
| مطسہ | مطسہ |

دوسرے نقش کے بھی یہی فضائل ہیں۔ یہ نقش گلے میں باندھیں، نقش یہ ہے۔



محو ۳/۸

گلہڑ جب نکلے تو اس پہ مٹی بھیڑوں کی رہائش کی باریک پیس کر اس میں ملا کر لگا کر باندھ دیں واپس چلے گی۔

## دافع ہیضہ و درد شکم

ھ ھ ھ ھ ھ = ※ ٦٦٦٦٦٦٦ و ھ ص م

پرانے مگر پاک کپڑے میں باندھ کر بازو پہ باندھیں۔

## تپ محرقہ کا علاج

## لاجواب

صاف پیتل کی کٹوری لیں اور سات لمبی سوئیاں جو کٹوری کے عمق سے لمبی ہوں یعنی کٹوری میں کھڑی کریں تو ایک دو انگل کٹوری سے اونچی ہوں۔

ایک سرخ رومال لے کر اوّل کٹوری میں پانی لبالب بھر دیں لیکن باہر نہ گرنے پائے۔ قدرے کم ہو۔ سوئیوں کو ہاتھ میں لے کر:

اوّل: بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پھر درود شریف پڑھیں۔ اللھم صلی علیٰ محمد و علیٰ آل محمد گیارہ بار پڑھیں پھر پانچ بار سورہ فاتحہ پھر تین بار سورہ اخلاص پھر تین بار سورہ کافرون پھر سات بار آیت الکرسی پھر تین بار سُبْحَانَكَ اللهِ والحمدلله وَلَا اِلٰهَ وَاللهُ اکبر پڑھیں پھر پہلا درود شریف گیارہ بار پڑھ کر سوئیوں پر دم کریں اور ایک مضبوط باریک دھاگہ سے انہیں ایک ساتھ کھڑی باندھ دیں اور کٹوری پر الٹی کھڑی کر کے اوپر سائیبان کی طرح رومال دے کر رومال کے کونے کٹوری کے پیندے سے لپیٹ دیں اور اسے مریض کی چارپائی کے نیچے رکھ دیں۔

سوئیوں کی نوکیں آسمان کی طرف...... جن پر رومال ہو...... تنبو کی طرح........ ۲۴ گھنٹے بعد کٹوری نکال کر دیکھیں۔

اگر تپ محرقہ یا تورکی کا بخار ہوگا تو مریض کی حالت روبصحت ہوگی اور پانی میں بے شمار سرخ ذرّات موجود ہوں گے اور سوئیاں گلنے کے قریب ہوں گی۔ نئی سوئیاں لے کر عمل مکرّر کریں۔



اگر محرقہ نہ ہوگا تو پانی ویسے کا ویسا ہوگا۔ یہ بخار عام بخار ہوگا۔

اگر تپ محرقہ ہوگا تو پانی میں سرخ ذرّات ہوں گے اس صورت میں تکرار عمل سے صحت ہوگی۔

## چیچک

کچے نیلے سوت کی انٹی لے کر اکیس تار کا گنڈھا بنائے اور اس پر ۹ گرہ دے کر ہر گرہ پر سورہ فاتحہ ایک بار پڑھ کر دم کرے اور گلے میں ڈال دیں، انشاء اللہ چیچک سے محفوظ رہے گا۔

## عمل مسان طفل

مٹی کی کوری ہانڈی اور کوری چپنی لے کر اس میں تین مٹھی اُرد اور تین کیلیں لوہے کی ڈالے اور یہ تعویذ لکھ کر اس میں رکھے اور یہی تعویذ گلے میں رکھے۔

الحفیظ سات مرتبہ    الرقیب سات مرتبہ

اَللّٰهُمَّ بِالْوَاحِدِ الصَّادِقِ مِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ بِحَقِّ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ • وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ • وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ •

الٰہی بحرمت غوث الاعظمؒ الٰہی بحرمت حاجی محمد شاکر مسان فلاں دفع شود۔

# درد بدن فوراً دور

دادا صاحب کی گھوڑی ، وہی رات اندھیری

فلاں کا درد فلاں جگہ جائے یہی لگی آس میری

یہ دم پڑھ کر پھونک دیں۔ انشاء اللہ درد کافور ہوگا۔

# نظر بد کا لاجواب عمل

ایک عدد بیضۂ مرغ لے کر اس پر ذیل کی عبارت تحریر کریں۔ بعدہٗ بیضۂ مرغ کی سیاہی خشک کر کے خشک دھنیا کی دھونی دیں اور سات دفعہ سورۂ اخلاص پڑھ کر انڈے کو توڑ دیں۔ انڈے میں سے زردی اور سفیدی کی بجائے تازہ خون کے قطرے نظر آئیں گے۔ اس خون سے مریض کی پیشانی پر نشان لگا دیں نظر بد کا اثر دور ہو کر مریض فوراً ٹھیک ہو جائے گا۔

عبارت یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نبیک وعلٰی آلہٖ واصحابہٖ تسلیماً کثیراً

ثُمَّ ینظرون من افشاء العین صلت بھا العین الشرور والحسود صلح نوع صلح نوع صلح نوع صلح نوع

# عمل تھنیلا کے لئے

جس عورت کی داہنی چھاتی میں درد ہو تو اپنی بائیں چھاتی میں سات بار



پڑھ کر دم کرے اور بائیں چھاتی میں درد ہو تو اپنی داہنی چھاتی پر دم کرے۔ اپنے گھر پر یہ عمل کرے۔

جہاں لفظ فلانی ہے وہاں عورت کا نام ہر دفعہ لیتا رہے۔

عمل یہ ہے۔

عہدہ یہ عہدہ کہائے فلانی کا تھنیلا پانی پت ہو جائے۔

سات بار پڑھ کر دم کریں۔

# درد دنداں

ف ہ ع و ن غ ہ ق ش د ۔ داڑھ یا دانت یا مونہہ کے اندر کسی جگہ درد ہو تو اسی طرف کے رخسار پر شہادت کی انگلی سے یہ حروف لکھے۔ تین مرتبہ لکھنے سے انشاءاللہ درد رفع ہوگا۔

# نکسیر پھوٹنے کا عمل

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم انگشت شہادت سے لکھتا ہوا ناک سے سر پر لے جائے۔ تین بار ایسا ہی کرے۔ انشاءاللہ خون بند ہوگا۔

# درد ہائے کہنہ

لَاحَیَّ یُوحَیَّ لَیحِی ان کلمات کے اثرات بھی حیرت انگیز ہیں جسم کے کسی مقام پہ درد ہو اور خواہ کسی سبب سے ہو شہادت کی انگلی سے تین بار

لکھے۔ کیسا ہی شدید درد ہو۔ درد کے مارے سر پھوڑ رہا ہو۔ بفضل تعالیٰ آرام آجائے گا۔

## گلے کا پھولنا (گھیگھا)

یہ تعویذ گلے پر باندھ لیں۔ نیاز حضرت غوث پاک اور پیران عظام کی ضرور دلائیں۔



محوب ۳

## ہر بیماری کے لئے لاجواب عمل

نابالغ لڑکی کے ہاتھ سے کچا سوت کتوا کر سات تار یکجا کرے (۲ گز کافی ہو گا)

پھر سورۃ الم سات بار ترکیب ذیل پڑھے اور گرہ لگا دے اسی طرح سات گرہیں لگائیں اور مریض کے گلے میں ڈال دیں۔

اَلَمْ نَشْرَحْ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ لَكَ صَدْرَكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ



یُسْرًا یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ وَاِلٰی رَبِّكَ فَارْغَبْ یَارَسُوْلَ اللّٰہ صَلَّی اللّٰہ تعالیٰ عَلَیْكَ وَسَلَّمْ ۔

تپ فلاں بن فلاں نام ولدیت فلاں دفع شود

اگر بخار نہ ہو اور کوئی اور مرض ہو تو اس مرض کا نام لیں۔

## تپ کے لئے رقعہ

یَاحَیُّ یَاقَیُّوْمُ لکھ کر گولی بنا کر مریض کو کھلا دیں اور یہ رقعہ لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

برادرم تپ را غلام میراں محی الدین غوث الثقلین۔ آنکہ اگر در وجود (فلاں بن فلاں) خواہی ماند، فردا در گور قاضی رشوت خواہ گرفتار خواہد شد خبر کردن شرط است، بگریز بگریز بگریز

(نیز مٹھائی کی نیاز دینا ضروری ہے)

## برائے رنگ مثانہ و گردہ

ان شاء اللہ چند روز میں پتھری پیشاب کے ساتھ گھل گھل کر نکل جائے گی۔ ان شاء اللہ۔

چاندی کی پلیٹ کے ایک طرف ایک نقش اور دوسری طرف دوسرا نقش اور روزانہ دھو کر پلائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶۱ | ۶۶۴ | ۶۶۷ | ۶۵۴ |
| ۶۶۶ | ۶۵۵ | ۶۶۰ | ۶۶۵ |
| ۶۵۶ | ۶۶۹ | ۶۶۲ | ۶۵۹ |
| ۶۶۳ | ۶۵۸ | ۶۵۷ | ۶۶۸ |

| | | |
|---|---|---|
| | ۱ | |
| ۴ | ۱۰ | ۶ |
| | ۹ | |

## نقش درد و شفاء

یہ نقش ہر ہر ضرورت میں دیا جا سکتا ہے کہیں درد ہو تو درد کی جگہ باندھنے سے درد رفع ہوگا۔ بخار میں لکھ کر موم جامہ کر کے بازو پر باندھ دیں بخار سے نجات ملے گی۔ جو شخص اپنے پاس رکھے ہر دلعزیز ہو، چاندی کے پترہ پر کندہ کرا کے انگشتری میں رکھ کر پہننے سے بے شمار برکتیں اور فضیلتیں ظہور میں آئیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |



## نقش گریہ طفلاں

نہایت مجرب نقش ہے موم جامہ کر کے گلے میں ڈالیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ط | ی | ح | م |
| م | ح | ی | ط |
| ی | ط | م | ح |
| ح | م | ط | ی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱ |
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۱۳ |

## امساک کے لئے

ایک طرف

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ۳ | ۲ | ۳۲ | عہ ۳ | عہ | ۲۴ |
| ۹ | ۹ | .۹ | ۸۸ | عہ ۵ | عو ۲ |
| ۲۳ | عہ ۳ | عہ ۱ | ۹۹ | ۸۸۳ | ۲۲ |

دوسری طرف



# نقش دمہ

پینے کے لئے دیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

| | ١١٠١٩ | ٧١٦ | ١٦٥١ |
|---|---|---|---|
| ٨ | ٥٧٩ | ٥٨٢ | ١ |
| ٥٨١ | ٢ | ٧ | ٥٨٠ |
| ٣ | ٥٨٣ | ٥٧٧ | ٦ |
| ٥٧٨ | ٥ | ٤ | ٥٨٣ |

ع ٢٢٧٩

اب ع ع ع بجرمتہ لا الہ الا اللہ
محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ
وآلہٖ واصحابہٖ وسلم

# نقش بواسیر و خونی بے نظیر

انگشتری میں کندہ کرا کے رکھے اور پہنے۔ مرض سے نجات ہو۔






# ڈبہ اطفال

## لاجواب عمل

ایک سرکنڈا بالشت اور چار انگل بطرف جڑھ لے کر کاٹے کو جڑھ کی طرف سے نہ پکڑے بلکہ دوسری طرف سے پکڑے۔ ایک چھوٹی نمک کی ڈلی اور ایک چاقو یا چھری ہاتھ میں پکڑے اور بچہ کی ماں یا کوئی اور شخص بچہ کو گود میں اٹھائے۔

جس پسلی میں درد ہو وہ اپنے سامنے کرائے اور چاقو سے زمین پر لکیر نکال کر یہ منتر پڑھنا شروع کرے۔

خنخاری خنخارا، کہاں چلے، جنگل پربت چلے، جنگل پربت جا کے کیا کرو گے، خار ببول ڈھونڈیں گے۔

خار ببول ڈھونڈ کے کیا کرو گے، کوئلے کریں گے، کوئلے کر کے کیا کرو گے، لوہار کے جائیں گے، لوہار کے جا کے کیا کرو گے، چھری کٹار بنوائیں گے۔

چھری کٹار بنوا کے کیا کرو گے، ڈبہ کے ہاتھ کان ناک کاٹ کر کھائے سمندر میں ڈالیں گے۔ باذن ربھم

سات دفعہ پڑھ کر بچوں کی پسلی کو کانا لگا کر زمین کی لکیر کو کاٹے اسی طرح چھ دفعہ کرے۔

پھر کاٹے کو ناپے اگر کانا بڑھ جائے تو فالتو کاٹ کر پھر پڑھنا شروع

کرے جیسا کہ پہلے شروع کیا تھا۔

جب تک کانا ناپ میں پورا نہ اترے یہ عمل کرتا جائے جب پورا ہو جائے تو عمل ختم کرکے نمک پانی کے گھڑے کے نیچے رکھ دے اور کانا کوٹھے پر پھینک دے۔

## خنازیر کے لئے لاجواب عمل

مرغ کے انڈے پر لکھیں اور نمک میں تر کرکے قبرستان میں دفن کر دیں بدھ کے دن یہ عمل کریں۔

حرمت علیکم المیتة والوم ولحم الخنزیر وما اھل بغیر اللہ بہ و لمنقتة والموقودة والمتروية والنطيحة وما اکل السبع الا ما ذکیتم وما ذبح علی النصب وان تستقسموا بالازلام ذلکم فسق الیوم یئس الذین کفروا من دینکم واتممت علیکم نعمتی ورضیت لکم الاسلام دینا۔ فمن اضطر فی مخمصة غیر متجانت لاثم فان اللہ غفور رحیم ام ابرموا امراً فانا مبرمون۔ یارب یا عزیز برحمتك یا ارحم الراحمین۔

بستم خنازیر فلاں بن فلاں بحق لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ علی ولی اللہ۔

---



## بخار باری کا

بخار سے دو تین گھڑی پیشتر روٹی پر سات بار الحمد شریف پڑھ کر دائیں کان میں ڈال دیں اور چھ بار الحمد شریف پڑھ کر بائیں کان میں ڈال دیں انشاء اللہ بخار رفع ہوگا۔

## آدھے سر کا درد

سات پتے پیپل کے منگوائیں ان کو اکٹھا باندھ دیں۔ درد والے کو آٹھ بجے صبح تک دھوپ میں کھڑا کریں اور اس کے سایہ پر نگاہ رکھیں، اس سے پوچھیں کہ سر درد کس جگہ ہے جس جگہ درد بتائے سایہ کے اسی مقام پر پتوں کا بنڈل رکھ کر سات دفعہ سورۃ والناس ناس ناس کے ساتھ پڑھے اور اسی مقام پر پتے رکھ کر چھری سے کاٹ دیں اور اسی طرح زیادہ سے زیادہ سات بار کریں۔ انشاء اللہ سر درد پہلے دن دور ہوگا۔

## تلی کے لئے لاجواب عمل

اکیس پتے آک کے منگوائیں اور ایک سبز کانا جڑ سمیت لیں۔ ہر پتے پر ایک بار سورۃ والناس ناس ناس ایک بار پڑھ کر دم کریں اور تلی والا اس پتے کو تلی پر رگڑ لے اس کے بعد اس کانا میں پرو لیں۔ اکیس پتوں پر اسی طرح دم کریں اب یہ پتوں کا پرو دیا ہوا کانا بیمار چارپائی پر اپنی تلی والی

جگہ کے قریب رکھا کرے۔

ایک ہفتہ میں تلی غائب ہوگی۔

## دردِ زہ

بچہ فوراً پیدا ہوگا۔ گڑ پر سات بار دم کریں۔

یَاخَالِصُ یَامُخْلِصُ یَاخَلَّاصُ یاحضرت خواجہ خضر مہتر الیاس

## پتھری نکالنے کا عمل

مریض کو عصر کے بعد نماز پڑھ کر مغرب تک لاتعداد دفعہ یا اللہ یَارَحْمٰنُ یَارَحِیْمُ پڑھائیں۔ اور نماز عصر ہی کے وضو سے مغرب کی نماز پڑھائیں۔ اول روز حد تیسرے روز تک پتھری ریزہ ریزہ ہو کر نکل جائے گی۔

دوسرا عمل

سورۂ بقرہ، رکوع ۹ کی یہ آیت پتھری کی جگہ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے پڑھے جائیں اور پانی پر دم کرکے بھی پلائیں چند دنوں کے اندر پتھری خارج ہوجاتی ہے۔

بلکہ عامل کے لئے پانچ منٹ ہی کافی ہیں۔

عامل بننے کے لئے ان آیات کو ۴۱ مرتبہ روزانہ پڑھ لیا کریں۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ط وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۔

## عمل حبس بول وسنگ مثانہ وگردہ

رَبَّنَا الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَخَطَايَانَا اَنْتَ رَبُّ الْمُطِيْعِيْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآئِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَّحْمَتِكَ عَلٰى هٰذَا الْوَجَعِ فَيَبْرَاَ فَاَنْزِلْ فَيَبْرَاَ ۔

## عمل دافع امراض

ذیل کا عمل ۷۳۷ (سات سو سینتیس) مرتبہ روزانہ چالیس یوم تک قبلہ رخ ہوکر ساعت عطارد میں پڑھیں۔ ساعت عطارد میں شروع کریں دن رات کی قید نہیں ہے۔

عمل کو تیز کرنے کے لئے اسم پاک یاشافی روزانہ پڑھ لیا کریں۔ عمل کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔

عمل کے بعد کسی مریض کی درد والی جگہ پر ہاتھ پھیرتے ہوئے تین بار وہ عمل مع یاشافی پڑھیں۔ انشاء اللہ چشم زدن میں درد دور ہوگا۔

اگر کوئی اور بیماری ہے تو چند گھونٹ پانی لے کر اس کو اپنے دائیں

